# اللہ نور السموٰت والارض

الحمد للہ کہ نسخہ تفسیر احسن القصص بہ اتیت عنوان مصنفہ

۱۳۱۷

# حسن القصص

حضرت امام ربانی عالم صمدانی ابو حامد محمد ابن محمد غزالی رحمہ اللہ

در مطبع دخانی الاسلام دہلی طبع شد

# رسالہ جدری

بچوں کی حفاظت کے لئے یہ کتاب ضرور رکھو

ن کتاب میں سات رسالے ہیں بچوں کے معالجات کے متعلق عمدہ اور سہل طریقہ سے عالی دماغ ارسطوئے زمان افلاطون دوران حکیم محمد حسین خان صاحب مرحوم بن ہادی العلوی الشفیعی المخاطب حکیم سید محمد ہادی خان صاحب مبر و رمصنف ن الادویہ۔ حکیم صاحب موصوف نے اس کتاب کی تیاری سے اہل ملک پر خاص احسان کیا ہے گویا ہمیشہ ہیں بچانے کا رستہ بتا دیا اس کتاب کا ہر ایک نسخہ اکسیر کا حکم رکھتا ہے تفصیل ساتوں رسالوں کی یہ ہے (جدری) لا کے دو رسالے ہیں ان رسالوں میں سیتلا کی تعریف اور علامتیں اور قسمیں بیان کی ہیں جسے بھی ہندی میں دا کہتے ہیں اور کل سیتلا کے رنگ اور نام۔ باجریہ۔ مسوریہ۔ موتی جھرہ۔ اور کنٹھی ماتا وغیرہ جو کل اوقسمیں ہیں لاج بہت خوبی سے لکھی گئی ہیں۔ ماسوائے ان امراض کے اور بہت سے مرضوں کے نسخے بہت عمدہ ہر بہدف ہیں لو اسہیرہ۔ یا حیض سے خون آنا یا بند ہو جانا ناک کے رستہ خون آنا یا حلق کے رستہ اور ب کے رستہ یا پیخانے کے رستہ خون کا آنا اور پیچش یا خالی دستوں کا آنا اور بخار سال تسم گھٹنا اور کھانسی میں خشکی اور دستوں کے آنے یا بند کرنے کے نسخے ملینات اور قوابضات اور دل و دماغ کی قوت کے و روبا کے لئے سے حالات اور اس کے دور کرنے کے علاج اخلاط اربعہ کے واسطے منضجات ات کے نسخے اور اون کے دور کرنے کی ترکیبیں۔ اکثر شربتوں کے نسخے اور اون کی ترکیبیں فاد زہر ا اور حبوب اور سفوف اور اقراص کہ جو مختلف مرضوں کے علاج میں ہیں مثل سل وغیرہ اور مرہم اور ے علاج کے واسطے شیافات وغیرہ غرض یہ کہ اس رسالہ کی کیفیات لکھنے میں قلم روانی سے عاجز ہے (۳) رسالہ بیان یہ مرض اکثر بچوں کو لاحق ہوتا ہے مشکل سے جانبر ہوتے ہیں۔ اس کا علاج نہایت مفید اور آسان بیان کیا ہے (۴) رسالہ ڈبہ یعنے پسلی کے چلنے کا علاج یہ مرض بچوں کے لئے موت کی نشانی ہے (۵) مار واسکا علاج خوب لکھا ہے (۶) رسالہ ختنہ بچوں کی سنتوں کے بیان میں اس کی ترکیب اور علاج وغیرہ (۷) رسالہ سانپ کے کاٹنے اور سانپ کے اقسام اور رنگ اور اسکے علاج کے بیان میں ۲؍ علاوہ محصولڈاک۔

فریدیہ۔ رسالہ اسطرلاب معہ اشکال وو از تصنیف نواب دبیر الدولہ مصلح الملک خواجہ فریدالدین احمد خان بہادر ظم سلطان محمد اکبر شاہ ثانی یہ جناب فن ریاضی میں اپنے وقت میں یکتائے زمانہ تھے۔ یہ رسالہ خوب چھپا ہے۔ قیمت ۲؍ علاوہ محصول ڈاک۔

**تبیین الضاد** فن قرارت میں لاجواب رسالہ ہے از تصنیفات مولانا قاری عبدالرحمن صاحب انصاری محدث پانی پتی قیمت فی نسخہ ۱؍

**منقذ العرفان** تکمیل الایمان۔ مصنفہ حضرت شیخنا رئیس المحدثین مولانا شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی لاجواب کتاب علم عقائد ہے جو سمجھنے سے تعلق رکھتی ہے۔ قیمت ۱؍

**المشتہر** محمود مرزا خان منصرم مطبع خادم الاسلام دہلی



بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي شهدت المكنونات بوحدانيته والانت المصنوعات
لعظمته وخضعت الجبابرة لعزته ويربي كل حي بنعمته فلا اشباح على بساط
خدمته واقفة والارواح على سرادق محبته عاكفة والابصار عن الشوق اليه
واكفة والقلوب من الم صدوده خائفة والى رحمة الله راجية سقاهم بكاس
محبته دهاقا فازدادوا الى لقائه اشتياقا والتهب في احشائهم نار الوجد فاحترقوا
احتراقا وامطرت عيونهم دموعا فاندفقت اندفاقا فباطنهم في النار
حريق وظاهرهم من ماء الوجد غريق وقلبهم من المحبة سحيق وما لهم
الى الوصال طريق شربوا اقطار دواجاري وطار من اعينهم
الكرى اذ تلذذوا فقاموا اسكاري ولم يطلبوا سوى الحبيب بدلا من
الورى وانابوا الى الله لهم البشرى فيالها من قلوب في الملكوت بالجلال
طائرة والارواح في مشاهدة البيان زائرة ليس لهم مع الخلائق سكون
ولا الى الحقائق ركون احدا لا يعزب عنه شيء اذ قال له كن فيكون

جناب شیخ امام اجل عالم فاضل ابوحامد محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ حکایت فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن عباس سے سنے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک گروہ نے آکے کہا اے محمد ہم لوگ نہ کتاب جانتے ہیں نہ علم نہ مسلمانوں کی قوم سے خبردار ہیں۔ ہم میں سے کسی نے اگلی امتوں میں سے کسی امت کی کوئی کتاب نہیں پڑھی۔ ہم اور ہمارے سب باپ دادا بارہ سو برس سے بت پرستی کرتے چلے آتے ہیں۔ ہم تیرے اوپر کس طرح ایمان لائیں۔ ہم نے کبھی اپنے باپ دادا سے یہ نہیں سنا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کے پاس کوئی رسول اونہیں سے بھیجا ہو۔ رسول خدا نے جواب میں ارشاد فرمایا بیشک خدا خوب جانتا ہے کہ تم کتاب اور مسلمانوں کی قوم سے واقف نہیں ہو۔ اور اللہ جل شانہ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ ہوالذی بعث فی الامیین رسولاً منہم۔ یعنے اللہ وہ ہے جسنے بے پڑھوں میں ایک رسول اونہیں میں سے بھیجدیا۔ اور رسول اللہ نے فرمایا اہل توریت اور اہل انجیل سے میرا حال دریافت کرلو وہ بتادینگے وہ گروہ اوسیوقت واپس آیا اور ابوجہل کے چچازاد بھائی عترۃ کے گھر میں جمع ہو اور کعب بن اشوق اور ابن یامین اور مالک بن نصیف اور حیی بن اخطب کو ایک خط لکھا اور اوس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف اور عظمت اور سب احوال اور صفات کا ذکر کیا اور یہ تحریر کیا کہ ہم میں ایک شخص اس شان اور اس صفت اور اسم فصاحت کا ظاہر ہوا ہے اور وہ نبوت کا دعوے کرتا ہے۔ اگر تمہیں اوسکا کچھ حال معلوم ہو تو ہمیں بتاؤ۔ یہود کے سردار اوس خط کے پڑھتے ہی اور اوس میں جو امر حق تھا اوسکے پہچانتے ہی تھرا گئے۔ فوراً اوس خط کا توریت سے مقابلہ

کیا رسول اللہ کی صفات کو بالکل مطابق پایا اوسی وقت رسول اللہ کو پہچان گئے جیسا کہ اللہ تعالی نے فرمایا ہے الذین اتیناہم الکتاب یعرفونہ کما یعرفون ابناءہم۔ اہل کتاب رسول کو اپنے بیٹوں کی طرح پہچانتے ہیں۔ پہر یہود نے قاصد سے کہا اوس شخص سے تین باتیں دریافت کرو اگر جواب دیدیا تو جان لو کہ وہ تمہارا رسول ہے نہ ہمارا۔ ہمارا رسول جو بنی اسرائیل کی طرف بھیجا گیا تھا وہ بنی اسرائیل میں سے تھا اور یہ عربی رسول عرب کا رسول ہے اور اوس کا حال ہمارے ہاں لکھا ہوا ہے۔ جسوقت یہود کا خط اوس گروہ کے پاس آیا اوسیوقت وہ رسول اللہ کے پاس آئے اور یہ کہا اے محمد اگر تو سچا نبی ہے تو ذوالقرنین اور روح کا حال بتا اور حضرت یوسف صدیق علیہ السلام کا قصہ بیان کر۔ رسول اللہ نے فرمایا میں عنقریب جواب دونگا۔ چونکہ آپ نے انشاء اللہ نہیں کہا تھا اس سبب سے وحی کے آنے میں دیر ہوگئی اور دیر کا قصہ مشہور و معروف ہے۔ پھر اللہ تعالے نے سورۂ یوسف نازل کی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الر تلک ایات الکتاب المبین۔ الف سے مراد انا ہے اور لام سے لی اور رے سے ربوبیت اللہ تعالے اپنی وحدانیت اور صفات اور ربوبیت

شیخ امام زاہد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یوسف علیہ السلام کا قصہ سورہ یوسف کے اندر ہے رسول صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں تھے کہ یہ سورت نازل ہوئی اس میں ایکسو گیارہ آیت ہیں اور کلمہ ایکہزار شاںسو اٹھاسی ہے اور حرف سات ہزار چہ سو چھیاسٹ ہیں اس سورۃ کے کئی نام ہیں خدائتعالیٰ نے اس سورۃ کو عبرت کہا لقد کان فی قصصہم عبرۃ لاولی الالباب عالم اسکو سورہ وعید کہتے

کی قسم کہاتا ہے کہ جس بندے نے ایک دفعہ لا الہ الا اللہ کہہ لیا اوسپر عذاب نہیں کرنے کا بعض علما کے نزدیک الف سے مراد آلاء یعنے نعمتیں ہیں اور لام سے لطف اور رے سے ربوبیت اللہ اپنی نعمتوں اور لطف اور ربوبیت کی قسم کہاتا ہے یہ کتاب جو تیرے اوپر نازل ہوئی ہے لوح محفوظ میں ہے۔ تلک ایات الکتاب۔ تلک آیات کی طرف اشارہ ہے یعنے اس سورۃ کی آیتیں قرآن کی آیتیں ہیں انا انزلناہ قرانا ضمیر قرآن کی طرف پہرتی ہے اور نازل کرنے والا اللہ ہے یہ اسواسطے ارشاد فرمایا کہ لوگ کہتے تھے محمد نے یہ قرآن خود گھڑ لیا ہے کوئی شخص محمد کو سکھلاتا ہے اللہ تعالے نے جواب میں یہ آیت نازل فرمائی لسان الذی یلحدون الیہ اعجمی وھذا لسان عربی مبین یعنی جسکی طرف

بقیہ صفحہ ۳ ہیں حکیم اسکو سورۂ احسن کہتے ہیں زاہد اسکو سورۂ زہاد کہتے ہیں عارف اسکو سورۂ معرفت کہتے ہیں اہل غمگین لوگ اسکو سورۂ راحت کہتے ہیں۔ محب لوگ سورۂ حب کہتے ہیں۔ فرشتے سورۂ حسن کہتے ہیں پیغمبر سورۂ روح کہتے ہیں۔ زندیاں سورۂ ریاضت اور عام لوگ سورۂ یوسف کہتے ہیں خدا تعالی نے قرآن شریف میں چار قصوں کو عبرت فرمایا ایک قصہ حضرت مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کا مکہ والوں کے ساتھ دوسرا قصہ موسے علیہ السلام کا فرعون کے ساتھ تیسرا قصہ یوسف علیہ السلام۔ قصہ حضرت مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم واللہ یوئد بنصرہ من یشاء ان فی ذلک لعبرۃ لاولی الابصار دوسرا قصہ موسی علیہ السلام ان فی ذلک لعبرۃ لمن یخشی تیسرا قصہ یوسف علیہ السلام چوتھا وان لکم فی الانعام لعبرۃ نسقیکم دودہ دودہ کہ ہم تمکو دیتے ہیں عبرت ہے پہلے پاکیزہ کہانا تہا جب معدہ میں پہونچا غذا ہوئی جب چھاتیوں میں کھنچا پاکیزہ دودھ نکلا یہی حال بندہ مومن کا ہے اوسدن کہ الست بربکم کہا مومن ہوا تو پاک جب دنیا میں آیا تو عیب اور گناہ میں بھر گیا کہ دنیا جائے عیب اور آلائش ہے جب قبر میں گیا کیا ہوا تو پاکیزہ۔ دودھ اسوقت پاک ہووے کہ پستان میں پہونچے بندہ اوسوقت پاک ہووے کہ قبرستان میں پہونچے دودھ چھاتیوں سے باہر آوے بچہ پکو چاہے بندہ قبر سے باہر آوے حوروں کے پاس بیٹھے اس قصے میں عبرت ہے صابروں کیواسطے تاکہ جانیں کہ بلا پر صبر کرنے سے فتحمندی ہے اور بھی عبرت ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے بلا پر صبر کیا اور نعمت پر شکر گذارا تندرستی اور سلطنت کو پہونچے یعقوب علیہ السلام نے بھی محنت فراق میں صبر کیا اور نعمت وصال میں شکر بجا لائے آخر فرزند کے وصال کی دولت کو پہونچے اور دیدہ غم دیدہ نے راحت اور فرحت دیکہی۔ دوسرے اس قصہ میں مجرموں کے

قال الزجاج وغیرہ من ... الالف آلاء و اللام لطفه و الراء ربوبیته
یعنی بالالف آلائی و لطفی و ربوبیتی
من هذا الکتاب الذی انزل
علیک فی اللوح المحفوظ
تلک آیات الکتاب
یعنی هذه الآیات ثم قال
انا انزلناه قرآنا و انما سمیناه
یعنی قرآنا و القصص
عن القرآن انهم قالوا ان محمدا انما یعلمه
من ... فانزل
انما یعلمه بشر فانزل
الله تعالی لسان الذی
یلحدون الیه اعجمی و هذا
لسان عربی مبین

نسبت کرتے ہیں اوسکی زبان عجمی ہے اور یہ قرآن نہایت فصیح عربی زبان میں ہے
آیت إِنَّا أَنزَلْنَاهُ قُرْآنًا عَرَبِيًّا میں اس کتاب کا نام قرآن ارشاد فرمایا اس کتاب
کے اور بھی بہت سے نام ہیں ایک فرقان اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تبارک الذی نزل الفرقان
برکت والی وہ ذات جسنے فرقان نازل کیا اور دوسرا کتاب
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے الحمد للہ الذی انزل علی عبدہ الکتاب تعریف خدا ہی
کے لئے ہے جسنے اپنے بندے پر کتاب اوتاری تیسرا حکیم فرمایا یٰس و
القرآن الحکیم چوتھا مہیمن فرمایا مہیمنا علیہ پانچواں مجید فرمایا بل ھو قرآن مجید

بقیہ صفحہ ۴ — واسطے عزت ہے اس واسطے کہ یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے
جتنا ظلم اور بے مروتی یوسف علیہ السلام کے ساتھ کی آخر یوسف علیہ السلام سے برائی کے بدلے
بھلائی دیکھی اور اپنی ایک برائی کے بدلے میں سو برائی حاصل کی ۔ مولیٰ تبارک و تعالیٰ کا ایک
رمز ہے کہ گنہگاران امت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو دکھلاتا ہے کہ یوسف علیہ السلام کریم
تھے اور میں انسے کریم زیادہ ہوں جتنا بھائیوں نے اونپر ظلم کیا وہ اُن سے درگذرے اور بھائیوں
سے بیزار نہوئے تم اے گنہگار بندو گناہ کرتے ہو اور گناہ کی طرف رغبت رکھتے ہو میں اکرم الاکرمین ہوں
تم سے درگذر کرتا ہوں اور تمہارے منہ پر نہیں لاتا ہوں اور تم سے بیگانگی اور ناآشنائی نہیں کرتا
نکتہ ۔ بھائیوں نے یوسف علیہ السلام کے ساتھہ اتنا ظلم کیا لیکن انکا نام بھائی ہونے سے
نگیا بندۂ مومن باوجود سو ہزار گناہ کے اگر نام مومنین کا اوس سے نہ جائے کچھ تعجب نہیں ہی اس قصہ
میں عارفوں کیواسطے معرفت کی زیادتی ہے اور تائبوں کیواسطے امیدواری مغفرت ہی اور صابروں کے
واسطے امید راحت ہے اور احسان کرنے والوں کے واسطے امید رحمت ہے اور محتاجوں کے
واسطے امید بر آنے حاجت کی ہے اور غمگینوں کے واسطے تقرب بشارت ہے معصوموں کے
واسطے لباس سلامتی ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو شخص سورہ یوسف پر عمل کرے اور اسکو
پڑہے اللہ تعالیٰ سختی موت کیوقت اوسکی مدد کرتا ہے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص چاہے کہ
مجھہ سے ناشکری جاتی رہے سورۂ محمد پڑہے اور جو چاہے کہ مجھہ سے بلا دور ہو سورۂ بقر پڑہے اور جو چاہے کہ غم و اندوہ
دور ہو سورۂ انعام پڑہے اور اگر چاہے عذاب قبر دور کرنا سورۂ اعراف پڑہے جو چاہے کہ نفاق مجھہ سے دور ہو
سورہ انفال پڑہے جو شخص چاہے کہ میرا غصہ جاتا رہے سورہ والعصر پڑہے اور جو چاہے کہ دل کی تنگی
جاتی رہے سورۂ معوذتین پڑہے اور جو چاہے کہ یہ تمام بلا مجھہ پر سے دفع ہوں سورۂ یوسف پڑہے

چھٹا عزیز فرمایا وانہ لکتاب عزیز ساتواں محکم فرمایا کتاب احکمت آیاتہ آٹھواں نور فرمایا وانزلنا الیکم نورا مبینا ناموں کے بیان میں اس سبب سے اختصار کیا کہ کتاب دراز نہو جائے

## فصل قرآن پڑہنے والے کے فضائل کے بیان میں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جسنے قرآن پڑہا اور اونسے یہ گمان ہے کہ خدا اُسے نہیں بخشے گا وہ قرآن کا منکر ہے۔ اور یہ بھی فرمایا ہے جس نے قرآن پڑہا اوس نے اپنے مضبوط قلعہ میں پناہ لی کہ جسکی راہ کسیکو نہیں ملسکتی قرآن پڑہنے والے کو ہر حرف کے عوض میں دس نیکیوں کا ثواب ہے الف کے عوض میں دس نیکیوں کا اور لام کے عوض دس کا اور رے کے عوض دس کا جسنے تہائی قرآن پڑہا اوسے تہائی نبوت ملی اور جسنے پورا پڑہا اوسے پوری نبوت ملی جس نے دیکھ کے قرآن پڑہا اوسے شہید کا ثواب ہے اور جس نے یاد سے پڑہا اوسے انبیا کا۔ قرآن ایک گہرا دریا ہے کسی نے اوسکی تہ دریافت نہیں کی اور کوئی اوسکی انتہا تک نہیں پہونچا جس شخص نے قرآن کی ایک سورۃ ظاہری اور باطنی توجہ سے پڑہی خدا نے اوسکے لئے جنت میں ایک ایسا درخت لگایا ہے کہ اگر کوئی شخص اُس درخت کے کسی پتے کے سایہ میں نکلنا چاہے تو وہ شخص اُس پتے کے سایہ کے قطع کرنے سے پہلے بڈہا ہوجاویگا۔ قرآن پڑہنے والے کے لئے بعوض ہر آیت کے ایک درجہ ہے ہر ایک دو درجوں کے درمیان اتنا فاصلہ ہے جتنا

انہی اور تریا میں ہے جسنے قرآن پڑہا اوسکے اور دوزخ کے درمیان اللہ تعالے نے سات خندقیں بنا دیتا ہے ہر ایک خندق کا عرض ہزار برس کے راہ ہے قرآن والے خدا والے ہیں جس نے اونسے محبت کی اوس نے مجھسے محبت کی اور جس نے مجھسے محبت کی اوس نے خدا سے محبت کی اور جس نے خدا سے محبت کی اوسکے لئے جنت ہے جس نے اونسے دشمنی کی اوس نے مجھسے دشمنی کی اور جس نے مجھ سے دشمنی کی اوسنے خدا سے دشمنی کی اور جسنے خدا سے دشمنی کی اوسکے لئے دوزخ ہے۔

# حکمت فضائل قرآن

اصمعی سے کہا میں نے جنگل میں ایک اعرابی ہاتھ میں ننگی تلوار لئے دیکھا مجھے گمان ہوا کہ لٹیرے میں سے ہے۔ اوس نے مجھسے کہا اپنے کپڑے اوتار دے اور اپنی موت سے اپنا گھر ویران نکر میں نے کہا تو مجھے جانتا ہے کہ میں کون ہوں جواب دیا رستہ لوٹنے والا کسیکو نہیں پہچانتا اگر میں تجھے جانتا بھی ہوتا تو پہچان سے انکار کرتا میں نے کہا کیا تو نہیں جانتا تو میرے ساتھ جو کچھ کریگا خدا تجھ سے اوسکی پرسش کریگا۔ اوسنے جواب دیا میرے لئے رزق ضرور ہے اگر خدا مجھسے میرے فعل کی پرسش کریگا تو میں اوس سے رزق کی پرسش کرونگا میں نے کہا تجھے کیا ہو گیا ہے کہ تو رزق زمین میں ڈھونڈتا ہے۔ اوس نے کہا کہاں ڈھونڈوں میں نے کہا وفی السماء رزقکم یعنے تمہارا رزق آسمان میں ہے۔ اعرابی نے فی الفور تلوار ہاتھ سے پھینکدی اور یہ کہنے لگا استغفر اللہ ربی میرا رزق تو آسمان

میں ہے اور میں زمین میں ڈھونڈھ رہا ہوں - ابھی اوسکا یہ کلام پورا نہیں ہوا تھا
کہ دو روٹیاں اور ایک بڑا پیالہ گرم شوربے کا اوسکے سامنے ظاہر ہو گیا اس
ظہور کا سبب یقین کامل اور سچی نیت تھا اعرابی نے میری طرف متوجہ ہو کر کہا خدا
تجھے ہدایت کرے جسطرح تو نے مجھے رزق کی ہدایت کی میں اوسکی حالت پر
سخت حیران اور روتا ہوا خدا کی قدرت پر تعجب کرتا ہوا واپس آیا اور یہ کچھ
تعجب کی بات بھی نہیں ہے خدا بڑا قادر ہے - دوسرے سال جب میں مکہ شریف حج
کو گیا تو اوس اعرابی سے ملا میں نے اوسے طواف میں دیکھا اوسنے مجھے پہچان
لیا اور کہا کیا فلاں جنگل میں ہماری تمہاری ملاقات نہیں ہوئی تھی میں نے کہا ہاں اوسنے
کہا تمہارا کیا نام ہے میں نے کہا اصمعی اعرابی نے کہا اے اصمعی اوسوقت سے اس
وقت تک ہمیشہ ہر رات کو دو روٹیاں اور ایک بڑا پیالہ گرم شوربے کا آجاتا ہے
جب میں کھانا کھا لیتا ہوں تو وہ پیالہ میرے پاس رہجاتا ہے اور میں اوسیوقت سے
خدا کی اطاعت اور بندگی میں مشغول ہوں اور عبادت کی رغبت اسوقت تک
ہر رات زیادہ ہوتی جاتی ہے جب صبح ہوتی ہے تو میں اوس پیالہ کو چاندی کا
پاتا ہوں اور میرے پاس اسوقت بہت سے پیالے ہیں میں نے اوس اعرابی سے کہا
تو اون پیالوں کو اپنے اہل وعیال پر کیوں نہیں خرچ کرتا اوسنے کہا میں نے اوسیوقت سے
خدا سے یہہ عہد کر لیا ہے کہ میں کوئی کام خدا کے حکم بغیر نہیں کر سکتا ہوں اور خدا نے
مجھے کچھ حکم نہیں دیا ہے - پھر کہا اے اصمعی مجھے اوسی قسم کا کوئی اور شعر سنا میں نے
کہا وہ شعر نہیں تھا کلام خدا تھا اور میں نے یہ آیت فورب السماء والارض انہ
لحق مثلما انکم تنطقون اور سنائی یعنی آسمان اور زمین کے پروردگار کی قسم یہ تمہاری گویائی کی

طرح حق سے سنتے ہی اوسکا چہرہ متغیر ہوگیا اور اعضا کانپنے لگے اور یہہ کہنے لگا کہ قسم کہانے پر کس نے مجبور کیا تہا اور موںھ کے بل گر پڑا میں نے جو اوسے خوب ہلا کر دیکہا تو مرا ہوا پایا غیب سے ہاتف کی یہہ آواز آئی جو شخص خدا کے اولیا میں سے کسی ولی کی نماز پڑہنی چاہتا ہے وہ اس بدوی کی نماز پڑہے ہمنے اوسے غسل دیا اور کفنایا اور دفن کر دیا۔ ایک ہفتے کے بعد اچھی ہیئت پر ہمنے اوسے خواب میں دیکہا اور دریافت کیا کس سبب سے تو اس درجہ کو پہونچا جواب دیا تو نے جو قرآن پڑہا تہا اوسکے سننے اور کلام خدا پر صدق دل کے ساتھ یقین لانے سے جعفر بن عیاش نے کہا ایک شخص میرا ہمسایہ مر گیا اور وہ بدکار تہا میں نے جبہ پہنے ہوئے اوسے خواب میں دیکہا اور دریافت کیا خدا نے تیرے ساتھ کیا کیا کہا بخشدیا میں نے کہا تو تو بدکار اور گنہگار تھا تجھے یہہ درجہ کس سبب سے ملا کہا خاموش رہ۔ قرآن کا پڑہنے والا بدکار اور گنہگار نہیں ہوتا میں نے کہا تجھے قرآن کی کونسی سورت اچھی طرح پڑہنی آتی تہی کہا یٰس اور دخان سورہ یٰس سے جنت ملی اور سورۂ دخان کے سبب سے دوزخ سے بچا۔ جنید بن محمد نے کہا میرا ایک ہمسایہ جیلخانہ کا داروغہ تھا جب وہ مرا تو لوگ اوسے میری مسجد کے دروازے پر لائے تا کہ میں اوسکی نماز پڑہوں میں نے اوسکی نماز پڑہنے سے انکار کیا لوگ اوسے میری مسجد کے دروازے سے اوٹھا لیگئے اور خود نماز پڑہ کے اوسے دفن کر دیا میں نے اوسے خواب میں دیکھا کہ اوسکا لباس بھی سبز ہے اور قبہ بھی دریافت کیا کہ تجھے یہہ درجہ کس سبب سے ملا کہا قُلْ هُوَ اللّٰه کی تلاوت زیادہ کرنے سے۔ اور جب تو نے مجھ سے نفرت کی تو حق میری طرف متوجہ ہوا اور مجھ سے یہہ ارشاد فرمایا کہ جنکو مخلوق دھکے دیتی ہے اور جو حاجتمند ہیں میں اونکو قبول

کرتا ہوں محمد بن سماک سے کسی نے پوچھا سب سے بڑا درجہ کونسا ہے فرمایا اہل قرآن کا درجہ کیونکہ اہل قرآن کا درجہ انبیاء کے درجہ تک پہونچتا ہے سائل نے کہا آپ کو یہ کیونکر معلوم ہوا فرمایا میں نے اپنے استاد کو خواب میں دیکھا کہ سبز قبے میں ہیں اور لباس بھی سبز ہے میں نے سلام کیا اور کہا اے استاد آپ کہاں ہیں فرمایا فاتحۃ الکتاب کے بقیے میں اور میرے اوپر سورہ واقعہ کا لباس ہے اور سورہ اخلاص کا عمامہ میری زینت و آرائش یہی ہے میں نے عرض کیا کیا آپ پورا قرآن نہیں پڑھا کرتے تھے فرمایا اگر میں پورا قرآن اخلاص سے پڑھتا تو ہر سورت کے عوض میں ایک خلعت عطا ہوتا میں ہر رات ہر صبح کے وقت ان دو سورتوں کو اسطرح پڑھا کرتا تھا کہ خدا کے سوا اور کوئی نہ سنے اور باقی قرآن کو یہ چاہتا تھا کہ سننے والے سنیں۔ اگر کوئی یہ کہے کہ قرآن کو قرآن کیوں کہتے ہیں تو اسکا جواب یہ ہے کہ قرآن کو قرآن اس سبب سے کہتے ہیں کہ اوسکا ایک جزو دوسرے جزو کے نزدیک ہے۔ اور ملا ہوا ہے۔ جیسے کہ قرآن کے اجزا آپس میں نزدیک اور ملے ہوئے ہیں اسیطرح قرآن کا قاری خدا کے نزدیک ہے خدا سے ملا ہوا ہے اور جسطرح کہ قرآن سب کلاموں سے بزرگ اور بڑہکر ہے اسیطرح قرآن کا قاری سب عابدوں سے بزرگ اور بڑہکر ہے اور جسطرح تمام خلق قرآن کی مثل کو بنانے سے عاجز ہے اسیطرح تمام خلق قرآن کے ثواب و بدلا دینے سے عاجز ہے اور جسطرح قرآن انبیاء کی فضیلت سے نہ زیادہ ہے نہ کم اسیطرح اہل قرآن کی فضیلت انبیاء کی فضیلت سے نہ زیادہ نہ کم پس کوئی چیز نہ قرآن کی بدل ہے نہ قرآن کے قاری کی اور جسوقت قاری قرآن پڑھتا ہے تو اللہ تعالی فرماتا ہے جسطرح تو نے مجھے یاد کیا میں تجھے یاد کرونگا اور جسطرح تو مجھے دنیا میں نہیں بھولا میں تجھے آخرت میں نہیں بھولونگا اور قرآن کی تلاوت اعمال نامہ میں سے گناہ کو مٹا دیتی ہے جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے نیکیاں بدیوں کو دور کر دیتی ہیں

قول اللہ تعالیٰ کا عربیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں عرب کو
ان تین سبب سے دوست رکھتا ہوں کہ میں خود عربی ہوں اور قرآن بھی عربی ہے۔ اور
جنتیوں کا کلام بھی عربی ہے ۔ کہتے ہیں کہ بغداد میں ابن سماک کی مسجد میں ایک
سائل نے بطریق صدقہ کھڑے ہوکر ایک درہم مانگا شیخ ابن سماک نے کہا
تو قرآن کی کوئی سورت اچھی طرح پڑھنی جانتا ہے سائل نے کہا سورہ فاتحہ ابن سماک
نے کہا پڑھ سائل نے پڑھی ابن سماک نے کہا اسکا ثواب میرے ہاتھ بیچ دے
سائل نے کہا کتنے کو خریدتا ہے ابن سماک نے کہا بعوض کل زمینوں اور
کل کپڑوں اور کل دیناروں کے کہ جنکا میں مالک ہوں سائل نے کہا میں فقیروں کی
طرح ایک درہم مانگنے آیا تھا کلام خدا بیچنے نہیں آیا تھا پھر وہ سائل قبرستان
کو چلا گیا جسوقت کہ وہ قبرستان میں پھر رہا تھا اوسے پڑہنے لگے وہ قبرستان
کی کسی کوٹھری میں گھس گیا وہاں ایک سوار سے ملاقات ہوئی کہ جسکے کپڑے سبز تھے
اور جسکی زین پر ہزار درہم کی ایک تھیلی تھی سوار نے سائل سے کہا تو نے ہی فاتحہ
کے ثواب کے بیچنے سے انکار کیا تھا کہا ہاں سوار نے کہا یہ تھیلی لیلے اسمیں دس ہزار
درہم ہیں ہر ایک درہم کی ایک طرف قل ہو اللہ لکھی ہوئی ہے اور دوسری طرف سورۂ
فاتحہ کہا یہ درہم خرچ کر اور جسوقت یہ درہم ہوچکیں گے ہم اسیقدر اور دینگے سائل
نے کہا تو کون ہے سوار نے کہا میں تیرا سچا یقین ہوں۔ سائل کہتا ہے پھر وہ سوار میرے
پاس سے چلا گیا۔ اللہ تعالیٰ کا قول ہے شاید تم سمجھو اور جانو۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا جس میں عقل نہیں ہے اسمیں دین نہیں ہے۔ لوگوں نے کہا یا رسول اللہ
کیا مجنوں جنتی نہیں ہیں فرمایا عقل سے جنون کی ضد مراد نہیں ہے بلکہ ایمان کی ضد

مراد ہے۔ ضحاک نے کہا یعنے ہوئے غافل سے وہ یعنے دین سے۔ اور
بعض نے کہا ہے کہ سمجھنے سے مراد ذکر کرنا ہے یعنے شاید کہ تم یاد کرو۔ اہل عرب
بولتے ہیں کیا میرے بیان کو تو نے یاد کر لیا۔ کلبی نے کہا اس آیت سے ابن
امین اور عبد اللہ بن سلام اور ابو عتبہ یمانی مراد ہیں کیونکہ اونہوں نے جسوقت یہ قصہ سنا
اوسیوقت اسلام قبول کر لیا اور یہودیت چھوڑ دی قولہ تعالیٰ ہم سب قصوں سے
بہتر قصہ تجھ سے بیان کرتے ہیں۔ یہ آیت نضر بن حارث کا جواب ہے۔ اس کی
تفصیل یہ ہے کہ قریش میں نضر بن حارث سب سے زیادہ تو تکبر تھا اور اسلام اور
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سب سے زیادہ دشمن تھا اور وہ تجارت کے
لئے عجم کا سفر کیا کرتا تھا اور وہاں سے عجمیوں کے قصے اور رستم اور اسفندیار اور
اونکے بادشاہوں کی کہانیاں اور کتاب شاہنامہ خرید کرکے لایا کرتا تھا اور یہ
شاہنامہ ایک کتاب ہے کہ جسکو قصہ خوانوں اور داستان گویوں نے
اس سبب سے گھڑا ہے کہ بادشاہوں اور رئیسوں کے دل اونکے قصوں کی طرف
رجوع ہوویں اور اس کتاب شاہنامہ میں جھوٹے اور لغو قصے جمع کئے ہیں۔
نضر بن حارث اس کتاب کو بحفاظت تمام لاتا تھا اور زر کثیر خرچ کرکے عربی میں اوسکا
ترجمہ کراتا تھا پھر مکے میں آکے مجلس کرتا تھا اور اپنی قوم کو بلاتا تھا اور ہر روز ان
قصوں میں سے ایک قصہ سناتا تھا اور قریش اوسکے پاس جمع ہوتے تھے
قصہ خوانی سے فارغ ہوکر کہتا تھا کلام اور قصہ کہنے میں میں بہتر ہوں یا محمد
لوگ کہتے تھے محمد تجھسے بہتر نہیں ہے۔ بلکہ تو محمد سے قصہ گوئی اور کلام میں
بہت بہتر ہے اللہ تعالیٰ نے نضر بن حارث کے حق میں یہ آیت نازل فرمائی

قال الضحاك يعني لاهين عن الدين
قوله تعالى نحن نقص عليك احسن القصص الآية
جواب لنضر بن الحارث

یعنے بعضے لوگ راہ خدا سے گمراہ کرنیکے لئے بیہودہ قصے خریدتے ہیں جب نضر بن حارث کی قصہ گوئی اور قصہ گوئی کے بعد اس بیہودہ گوئی کا شہرا ہوگیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے شکایت کی اللہ تعالےٰ نے نضر بن حارث کی اس بیہودہ گوئی (قصہ گوئی میں میں بہتر ہوں یا محمدؐ) کے جواب میں یہ آیت نازل فرمائی یعنے ہم سب قصوں سے بہتر قصہ تجھسے بیان کرتے ہیں

## فصل لفظ وجوہ کی تفسیر کے بیان میں

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قیامت کے دن بعض چہرے روشن اور خندان و بشاش ہونگے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اچھے چہروں کا دیکھنا عبادت اور صدقہ ہے بعض علما کہتے ہیں حدیث میں چہروں سے اولیا اور خدا کے دوستوں کے چہرے مراد ہیں اور اسکی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے یعنے اونکے چہروں میں اونکی علامتیں ہیں یعنے سجدوں کے نشان اور بعض کہتے ہیں علمار کے چہرے مراد ہیں اسکی دلیل رسول اللہ کا یہ قول ہے یعنے عالم کے چہرے کا دیکھنا عبادت ہے اور بعض کہتے ہیں ماں اور باپ کے چہرے کا دیکھنا مراد ہے اور بعض کہتے ہیں پیر کے چہرے کا دیکھنا مراد ہے۔ کیونکہ پیر اپنی قوم میں ایسا ہے جیسا نبی اپنی امت میں اور بعض کہتے ہیں اصحاب رسول اللہ کے چہرے کا دیکھنا مراد ہے قرآن کو احسن اور بہتر اس سبب سے ارشاد فرمایا کہ قرآن میں امر اور نہی اور وعدہ اور وعید اور مثالیں اور خبریں اور قصے اور وصل اور ہجر اور طرد اور عکس اور وحید اور وجود اور اتصال اور انفصال اور تذکر اور تفکر اور نیکی اور

بدی او عقاب اور حساب اور ثواب اور عذاب اور حیرت اور حسرت اور دین اور دنیا اور لطافت اور کثافت اور حلال اور حرام اور لاکھوں علم ہیں کہ جنھیں سے ہر ایک علم کا سمجھنا ہزار سمجھ پر موقوف ہے تیرا دن لغو اور باطل ہے اور تیری شب غافل ہے۔ اے مسکین تیری زندگی جانوروں کی سی زندگی ہے۔ تو فنا ہونیوالی چیزوں سے خوش ہے اور تجھے آرزووں سے فرحت ہے جسطرح نیند میں خواب دیکھنے والا لذتوں سے خوش ہوتا ہے اور تو ایسی چیزوں کی سعی اور کوشش کرتا ہے جنکو تو کل عنقریب برا اور مکروہ سمجھے گا۔ دنیا میں جانور بھی اسی طرح زندگی بسر کرتے ہیں۔ دوسرے شخص کا مقولہ ہے اے نادان خواب غفلت سے بیدار ہو کیونکہ گور میں مدت دراز تک سونا ہے۔ علی الصباح مرنے کے لئے ہوشیار ہو جا ممکن ہے کہ شام کو پیام اجل آجاوے۔ گناہوں اور خطاؤں کا فکر کر اور میری بات بغور سن۔ گور میں جانا ضرور ہے۔ اور گور کی راہ بڑی ہولناک ہے کسی اور شخص کا مقولہ ہے تو غفلت میں ہے اور تیرا دل کھیل کود میں مشغول ہے۔ عمر ساری جاتی رہی اور گناہ جسطرح تھے اوسیطرح ہیں اور اولاد آدم کی صورت کو اس سبب سے احسن ارشاد ارشاد فرمایا کہ مصور تین چیزوں پر تصویر نہیں کھینچ سکتے اور اللہ تعالی نے اون تینوں چیزوں پر تصویر کھینچی اور وہ تینوں چیزیں یہ ہیں پانی۔ آگ۔ ہوا۔ ہوا پر حضرت عیسی کی صورت بنائی اور آگ پر جنوں کے باپ کی اور پانی پر اولاد آدم کی۔ کسی شخص نے ایک عاشق سے دریافت کیا آپ کا کیا حال ہے کہا صانع یعنے خداوند حقیقی نے جو کچھ بنایا ہے میں اوسکا عاشق ہوں کیونکہ جسے صانع یعنے خداوند حقیقی سے محبت ہوتی ہے اوسے اوسکی صنعت کی طرف رغبت ہوتی ہے اور صانع کی صنعت

ہی نے مجھے صالح کی طرف رہنمائی اور رہبری کی ہے۔ نعمان بن بشیر نے
کہا میں نے ایک خوبصورت لونڈی کی طرف نگاہ بھر کے دیکھا لونڈی نے
کہا اے مسلم کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اجنبی عورتوں کی طرف دیکھنے سے
منع نہیں فرمایا ہے میں نے کہا بیشک منع فرمایا ہے اوس نے کہا پھر تو نے
میری طرف کیوں دیکھا میں نے کہا میں نے تیری طرف خواہش نفسانی سے
نہیں دیکھا ہے بلکہ جبار کی صنعت کی طرف میں نے نظر کی ہے اوس نے
کہا میں ملک جبار پر ایمان لائی اور میں گواہی دیتی ہوں کہ خدا وحدہ لاشریک کے
سوا اور کوئی معبود نہیں ہے اور گواہی دیتی ہوں کہ محمد اللہ کے بندے اور رسول
ہیں۔ اور اذان کو اس سبب سے احسن ارشاد فرمایا کہ اذان ہر ندا اور ہر آواز سے احسن
اور بہتر ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا موذن خدا کے امین ہیں اور
رسول اللہ نے فرمایا قیامت کے دن سب سے زیادہ موذنوں کی گردنیں
لمبی ہونگی اور انبیاء اور علما اور شہدا کے بعد اہل جنت میں سب سے زیادہ
موذن منور ہونگے اور موذن جب تک کہ جنت میں اپنا درجہ نہیں دیکھ لیتا
دنیا سے نہیں جاتا۔ اور جس نے سال بھر اذان کہی اوسکا حشر اولیا کے
گروہ کے ساتھ ہوگا۔ اور جسنے دو سال کہی اوسکا شہیدوں کے گروہ کے
ساتھ اور جس نے تین سال کہی اوسکا انبیاء کے گروہ کے ساتھ۔ موذنوں
کے لئے ہر ایک چیز استغفار کرتی ہے یہانتک کہ مچھلیاں بھی دریا میں۔
موذن جسوقت اذان کہتا ہے تو اذان کہنے سے فارغ ہونے تک ملائکہ بھی
اوسکی موافقت کرتے ہیں یعنے جو کچھ وہ کہتا ہے وہی وہ کہتے ہیں اور جب

اذان سے فارغ ہوجاتا ہے تو ملائکہ قیامت تک اوسکے لیے استغفار
کرتے ہیں۔ جو موذنی کی حالت میں مرجاتا ہے اوسے عذاب قبر نہیں ہوتا
اور موذن موت کی تکلیف سکے وقت سختی نہیں دیکھتا اور دفن ہونے کے بعد
قبر کی تنگی اور سختی نہیں دیکھتا۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت
کے دن نور کے منبر رکھے جاوینگے اور اُن پر تقیے ہونگے اور ایک پکارنے
والا پکارے گا فقیہ اور امام کہاں ہیں۔ موذن کہاں ہیں کہیں اونکو ان منبروں
پر اوسوقت تک بٹھاوٗں جسوقت تک اللہ تعالی بندوں کے حساب سے
فارغ ہوجائے اور اون پر نہ کسی قسم کا خوف ہے اور نہ کسی قسم کا غم۔ اور سورۃ
یوسف کو اس سبب سے احسن ارشاد فرمایا کہ حضرت یوسف ساری مخلوق سے
حسن میں زیادہ تھے اور بعض کہتے ہیں کہ اس سبب سے ارشاد فرمایا کہ یہ قصہ
سب قصوں سے بہتر ہے اور دین کو اس سبب سے احسن فرمایا کہ اللہ تعالے
نے ہر ایک نبی پر دو یا تین چیزیں یا زیادہ واجب کی تھیں اور جو چیزیں کہ سب
نبیوں پر واجب کی تھیں وہ سب کی سب محمد رسول اللہ پر واجب کیں۔ زجاج
نے اس آیت کی یہ تفسیر کی ہے۔ اے محمد ہم تجھسے سب سے اچھا بیان
بیان کرتے ہیں۔ اور اس قصے کو احسن القصص اس سبب سے کہا کہ صاحب
قصہ سب سے بہتر تھا۔ بعض کہتے ہیں بلکہ معنے یہ ہیں کہ یہ قصہ اور سب
قصوں سے نہایت پورا اور کامل ہے اور لفظ احسن بمعنے تمام کے ہے۔
اور چیز اچھی جب ہوتی ہے جب وہ پوری اور کامل ہو۔ اللہ تعالے کا قول
ہے یعنے اگرچہ پہلے تو غافلوں میں سے تھا علما کا اس غفلت کے معنے میں

اختلاف سے ہے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا معنی یہ ہیں کہ ہمارے
بیان کرنے سے پہلے تو اس قصہ سے غافل تھا یعنے جب تک ہم نے یہ قصہ
تجھ سے بیان نہیں کیا تھا تو اس قصہ سے بیخبر تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ دوسری جگہ ارشاد
فرماتا ہے تو نہیں جانتا تھا کہ کتاب کیا چیز ہے اور ایمان کس شے کو کہتے ہیں۔ اسیطرح
پردے غفلت کی دور کرنے سے پہلے تجھے یوسف اور یعقوب اور اولاد یعقوب
کے قصے کی کچھ خبر نہ تھی بعض حکما نے کہا ہے جو غافل ہوا وہ پردہ حایل ہو گیا
اور جس پر پردہ حایل ہوا وہ مردود ہو گیا بعض علما نے کہا ہے زمین کا پیٹ حسرتوں
سے بھرا ہوا ہے اور انسان کا دل غفلتوں سے۔ میں نہیں جانتا کہ زندوں کے
غفلتیں زیادہ ہیں یا مردوں کی حسرتیں۔ یحییٰ بن معاذ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ
نیکیاں گذر گئیں اور گناہ باقی رہ گئے۔ اور آدمی غافل ہیں اور چوپایوں کی طرح
کھاتے ہیں اور اللہ غالب ہے بدلا لینے والا تو غفلت میں ہے اور تیرا
دل کھیل کود میں ہے اور عمر جا چکی اور گناہ جیسے تھے ویسے ہی ہیں۔ حضرت
ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک شخص کو دیکھا کہ کعبے کے
پردوں سے لپٹا ہوا ہے اور رو رہا ہے اور یہ کہہ رہا ہے اے خدا جو کچھ
غفلت کے دنوں میں مجھ سے ہوا ہے معاف کر غفلت کے دنوں کا افسوس
ہی مجھے کافی ہے ذوالنون مصری فرماتے ہیں اوسیوقت ہاتف نے غیب سے
آواز دی کہ بندہ جو غفلت میں کرتا ہے ہم اسکا مواخذہ بندے سے نہیں کرتے
حلاج نے فرمایا ہے ہم تیرا ذکر نہیں کرتے مگر غفلت کے وقت کیونکہ بندہ
جب حاضر ہوتا ہے تو تیرا ذکر نہیں کرتا کیونکہ تیرا مشاہدہ تیرے ذکر سے مانع

ہے پس تیرا ذکر غافلوں ہی کے لئے ہے نہ مشاہدہ کرنے والوں کے لئے
بعض علمانے فرمایا ہے میں نے تیرا کبھی ذکر نہیں کیا مگر جب پہلے تو نے میرا
ذکر کیا ہے پس میرا ذکر اوسکا ذکر ہے۔ صدیق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اے
وہ ذات پاک کہ جسکا اوسکے سوا اور کوئی ذکر نہیں کرتا ہے اور جسکو اوسکے سوا
اور کوئی نہیں پہچانتا ہے اے مذکور الذاکرین جب میرے آشنا مجھے بھول گئے
تو تو مجھے یاد کر۔ میں تجھے لحظہ بھر بھول گیا تھا اس سبب سے میں نے تجھے یاد کیا اور زبان
کا ذکر سب ذکروں سے زیادہ آسان ہے۔ غم میں جب میں نے دیکھا کہ تو حاضر
ہے تو مجھے معلوم ہوا کہ تو ہر جگہ موجود ہے۔ اور میں نے تجھ سے بے کلام
کے خطاب کیا۔ اور بے آنکھوں کے تیرا مشاہدہ کیا۔ قریب تھا کہ میں محبت کے
سبب سے بے موت کے مرجاؤں اور دل خفقان کے سبب سے سرگشتہ
اور پریشان ہوگیا تھا اذ قال یوسف لابیہ یا ابت اس آیت کے متعلق علما اور
حکما کے بہت سے کلام ہیں حضرت یعقوب علیہ السلام دن رات میں ایک آن
ایک لحظہ حضرت یوسف سے جدا نہیں ہوتے تھے اور عاشقوں کا یہی حال
ہوتا ہے حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک نوجوان خوبرو
کو دیکھا کہ ایک بڈھے کی ڈاڑھی پکڑے ہوئے طمانچے لگا رہا ہے اور وہ کہہ رہا ہے
تو کہاں چلا گیا تھا کہاں غائب ہوگیا تھا۔ میں نے اوس نوجوان سے کہا اس شیخ
کے ساتھ یہ تو کیوں کرتا ہے کہا یہ میری محبت کا دعوےٰ کرتا ہے اور تین دن سے
غائب ہے۔ حضرت جنید فرماتے ہیں میں یہ کلمہ سنتے ہی مونہہ کے بل بیہوش
ہو کر گر پڑا۔ اور جب مجھے ہوش ہوا تو ضعف اور ناتوانی کے سبب سے ٹھہرا نہ ہو سکا

اور اللہ تعالےٰ نے حضرت داؤد پر یہ نازل کیا تھا کہ اسے داؤد عاشق کو اپنے دوست کے دروازے سے کسی وقت جدا نہیں ہونا چاہئے اور بعض کتابوں میں لکھا ہے جو شخص میری محبت کا دعوےٰ کرے اور زبان سے غیر کا ذکر کرے وہ جھوٹا ہے۔ جو شخص میری محبت کا دعوے کرے اور غیر کو سجدہ کرے وہ جھوٹا ہے جو شخص میری محبت کا دعوے کرے اور مجھے بھول جائے وہ جھوٹا ہے۔ جو شخص میری محبت کا دعوے کرے اور کھانے پینے میں اوسے لذت آئے وہ جھوٹا ہے جو شخص میری محبت کا دعوے کرے اور اسکے دل میں غیر کا خیال آئے وہ جھوٹا ہے جو شخص میری محبت کا دعوے کرے اور وہ رات کو مجھ سے غافل ہوکر سورہے وہ جھوٹا ہے تعجب ہے کہ عاشق کو نیند کسطرح آتی ہے۔ عاشق کو ہر ایک قسم کی نیند حرام ہے روح کی جدائی کے دن میں نے دل کو علیک السلام کہکر رخصت کردیا تعجب ہے اوس سونیوالے سے کہ جسکا دوست ہر ایک ایسی چیز سے نگہبانی کررہا ہے جو اندھیرے میں چلتی ہے۔ آنکھ ایسے بادشاہ سے غافل ہوکر کسطرح سوتی ہے کہ جسکی طرف سے سیکڑوں نعمتیں آتی ہیں۔ حضرت یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جو دن کو خواب دیکھا اس میں کیا حکمت ہے۔ بعض علما نے کہا ہے کہ حضرت یوسف حضرت یعقوب کی ران پر سر رکھے ہوئے سوتے تھے اور حضرت یعقوب حضرت یوسف کے چہرے میں حیران اور فکرمند تھے

---

دس چیزیں ہیں جنکا خواب میں دیکھنا فرشتوں سے مخصوص ہے اور شیطان کا دخل نہیں پہونچتا۔ اول فرشتوں کا دیدار۔ دوسرے پیغمبروں کا دیدار تیسرے جامع القرآن چوتھے آسمان پانچویں ابر چھٹے مینہ ساتویں تاروں کا دیکھنا آٹھویں چاند نویں سورج دسویں متقی اور پرہیزگاروں کا دیدار ان دس چیزوں کو خواب میں دیکھنے میں شیطان کا دخل نہیں ہوتا۔

که یه بہتر ہے یا سورج اور چاند حضرت یوسف نے اوسیوقت بیدار ہو کر کہا
که میری صورت کے مقابل سورج اور چاند بے حقیقت ہیں میں نے سورج
اور چاند کو دیکھا ہے کہ وہ مجھے سجدہ کرتے ہیں۔ سورج اور چاند بیجان ہیں اور میں
جواد مطلق کی صنعت اور زندہ ہوں مشہور ہے کہ دن کا خواب غلط ہوتا ہے
مگر یہ بات بالکل غلط ہے حضرت یوسف نے بھی دن ہی کو خواب دیکھا اور
قطیفور نے بھی دن ہی میں دیکھا اور یہ دونوں خواب سچے تھے۔ یوسف
نے کہا۔ اے باپ میں نے دیکھا کہ گیارہ تارے اور سورج اور چاند
مجھے سجدہ کرتے ہیں۔ جسوقت کہ حضرت یوسف نے انی رایت احد عشر کو
کیا کہا حضرت یعقوب نے زور سے ایک چیخ ماری حضرت یوسف نے کہا ابا جان
اس کا کیا سبب ہے حضرت یعقوب نے ارشاد فرمایا جس شخص کی زبان سے
یہ کلمہ نکلا ہے وہ مصیبت میں گرفتار ہوا ہے خوبی اد ہی اللسان کو زیبا نہیں ہے
ارباب رموز واشارات نے کہا ہے چار کلمے زبان سے ہرگز نہ نکال ورنہ تکلیف
میں گرفتار ہوگا۔ انا اور لی اور عندی اور نحن ہرگز نہ کہہ انا کے معنے میں ہیں اور لی
کے معنے میرے واسطے اور عندی کے معنے میرے پاس اور نحن کے معنے ہم فرشتوں نے نحن یعنی ہم کہا تھا
اون پر آگ گری اور وہ جل گئے اور ابلیس نے انا یعنے میں کہا تو ملعون ہوگیا اور قارون
نے عندی کہا تھا یعنے میرے پاس تو اللہ تعالی نے اوسے مع اوسکے خزانوں
کے زمین میں دھسا دیا اور فرعون نے لی کہا تھا یعنی میرے واسطے تو اللہ تعالے نے اوسے ڈبو
دیا جب حضرت یوسف نے کہا اے باپ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ
گیارہ تارے اور سورج اور چاند مجھے سجدہ کرتے ہیں تو حضرت یعقوب بہت روئے

اور نہایت بیقرار ہوئے حضرت یوسف نے کہا اباجان یہ موقع خوشی کا ہے نہ غم کا حضرت یعقوب نے کہا بیٹا ہر خوشی کے بعد غم ہے حضرت یوسف نے کہا اس خواب کی تعبیر کیا ہے حضرت یعقوب نے اس خوف سے کہ کہیں یوسف بھائیوں سے خواب بیان نہ کردے یہ کہا کہ تو خوابکو تعبیریں تکرار نکر دن کا خواب سچا نہیں ہوتا ہے حضرت یوسف نے کہا اگر آپ کو مجھسے محبت ہی تو مجھے میرے خواب کی تعبیر بتائیے حضرت یعقوب نے فرمایا گیارہ تاروں سے تیرے گیارہ بھائی مراد ہیں اور سورج سے مراد میں ہوں اور چاند سے تیری خالہ مراد ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ میری امت کو خواب میں خوشخبری دیتا ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے دنیا کی بشارت سے سچا خواب مراد ہے اور آخرت کی بشارت سے جنت۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے نیکوں کا خواب سچا ہوتا ہے اور ظالموں کا خواب جھوٹا۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے جس نے مجھپر جھوٹ اور بہتان کیا اللہ تعالیٰ اوسے عذاب کریگا جسنے آزاد کو بیچ دیا اللہ تعالےٰ اوسے عذاب کرے گا جس نے میرے اصحاب سے بغض رکھا اللہ تعالیٰ اوسے عذاب کریگا جسنے قرآن کو مخلوق اور جھوٹا خواب بیان کیا اللہ تعالیٰ اوسے عذاب کریگا جس نے خدا کے دیدار کا انکار کیا اللہ تعالیٰ اوسے عذاب کریگا۔ حکایت ایک بادشاہ نے اپنے ایک ہمنشین سے اپنا ایک راز پوشیدہ کہا اوس ہمنشین نے وہ راز ظاہر کردیا بادشاہ نے بھی کسی کی زبانی سنا بادشاہ نے کہنے والے سے دریافت کیا تو نے کس سے سنا ہے۔ اوس نے کہا فلان شخص سے

بادشاہ نے اوس شخص سے دریافت کیا اوسنے کہا میں نے فلاں شخص سے سنا
یہانتک کہ اخیر کے شخص نے کہا میں نے آپ کے ہمنشین سے سنا ہے
بادشاہ نے ہمنشین کے سولی دینے کا حکم دیا اور یہ لکھکر اوسکی گردن میں لگا دیا جو
شخص بادشاہ کا راز ظاہر کرے اوسکی یہی سزا ہے جو شخص نادانی سے بادشاہ
کا ہمنشین بنا اوسنے بے انتہا نادانی کا کام کیا غور کرنا چاہیے بادشاہوں کے
راز ظاہر کرنے کی جب یہ سزا ہو تو خالق کے راز ظاہر کرنے کی کیا ہو گی حلاج
نے کہا ہے ہمارا راز پل صراط سے زیادہ باریک ہے۔ اور میری شان کی بزرگی
ملے جلے رہنے میں ہے میری فصاحت اور میری دانش سوئی کے ناکے
میں گھس جاتی ہے فرش کے دھبے کی طرح میں تمہارے دروازے پر ذلیل ہوں حکایت
ایک پارسا نے رابعہ عدویہ کے دروازے پر کھڑے ہو کر کہا میں بھوکا ہوں
رابعہ عدویہ نے کہا جا اے کذاب بھوک ایک راز ہے ہمارا مولی امانت
داروں کے سوائے کسیکے پاس اوسے نہیں رکھتا اللہ تعالی فرماتا ہے یعقوب
علیہ السلام نے کہا اے بیٹا اپنا خواب بھائیوں سے نہ کہنا جب بھائی اور
عزیزوں سے راز کا چھپانا ضرور ہے تو غیروں سے تو ہرگز کہنا نہیں چاہیے
اگر بیان کرو گے تو وہ تجھ سے فریب کرینگے حضرت یوسف نے کہا نبی فریب نہیں
کرتے ہیں حضرت یعقوب نے فرمایا شیطان انسان کا کھلم کھلا دشمن ہے حضرت
یعقوب نے نبیوں کے جرم کی شیطان کی طرف نسبت کی ندا کی بہت سی قسمیں ہیں
ندائے توبہ ندائے اجابت ندائے کرامت ندائے وحشت ندائے ضر ندائے
غربت ندائے بشارت ندائے رحمت ندائے عقوبۃ۔۔ ندائے ہیبت ندائے النعمۃ

ندائے رؤیا و عبادت لیکن ندائے توبہ آدم و حوا کے لئے تھی فناداھما ربھما
الم انھکما عن تلکما الشجرۃ اور ندائے اجابت حضرت نوح کے لئے تھی
ولقد نادینا نوح فلنعم المجیبون اور ندائے کرامت حضرت ابراہیم کیلئے تھی
ونادیناہ ان یا ابراھیم قد صدقت الرءیا اور ندائے وحشت حضرت یونس کے لئے تھی
فنادی فی الظلمات ان لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظلمین اور ندائے ضرر
حضرت ایوب کیلئے تھی وایوب اذ نادی ربہ انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین
اور ندائے غربت حضرت ذکریا کے لئے تھی وزکریا اذ نادی ربہ نداء خفیا
اور ندائے بشارت حضرت مریم کے لئے تھی فناداھا من تحتھا الا تحزنی اور ندائے
رحمت امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے تھی وما کنت بجانب الطور اذ نادینا
ولکن رحمۃ من ربک اور ندائے عقوبت دوزخیوں کے لئے ہے ونادی اصحاب
النار اصحاب الجنۃ اور ندائے ہیبت بھی دوزخیوں کے لئے ہے اور ندائے نعمت
جنتیوں کے لئے ہے ونادی اصحب الجنۃ اصحب النار ان قد وجدنا ما وعدنا ربنا
اور ندائے رؤیا و عبادت حضرت یوسف کے لئے ہے یا ابت انی رایت
حضرت آدم کو ندا سے مغفرت حاصل ہوئی ثم اجتباہ ربہ فتاب علیہ ۔ وھدی یعنی پھر آدم کو
رب نے پسند کیا اور اسکی طرف رجوع ہوا اور ہدایت کی اور نوح کی ندا مقبول ہوئی
فلنعم المجیبون ہم بہتر قبول کرنیوالے ہیں اور حضرت ابراہیم کو ندا سے فدیہ ملا
وفدیناہ بذبح عظیم اور حضرت یونس نے ندا کے سبب سے نجات پائی فاستجبنا
لہ ونجیناہ من الغم ہمنے اوسکی دعا قبول کی اور اوسکو غم سے نجات دی اور حضرت
ایوب کو ندا کے سبب سے شفا اور رحمت حاصل ہوئی فاستجبنا لہ فکشفنا ما بہ من ضر

سبب اوس کی دعا قبول کی اور مصیبت دور کردی اور حضرت زکریا نے ندا کے سبب
سے لڑکا مع نبوت کے پایا ان اللہ یبشرک اللہ تجھے یحییٰ کی خوشخبری دیتا ہے
اور حضرت مریم نے ندا کے سبب سے حضرت مسیح کو مع نشانی کے پایا
وجعلنا ابن مریم وامہ اٰیۃ اور ابن مریم اور اوس کی ماں کو ہم نے نشانی بنایا اور
محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کو ندا کے سبب سے رحمت حاصل ہوئی
ولکن رحمۃ من ربک اور حضرت یوسف کو ندا کے سبب سے پادشاہت ملی و
کذلک مکنا لیوسف فی الارض حضرت یوسف کی خالہ ام شمعون کے سوا کسی نے
حضرت یوسف کا کلام نہیں سنا تھا جب حضرت یوسف کے بھائی جنگل
سے آئے آتے ہی خالہ نے خواب کا حال بیان کردیا اور کہا محبت اور شفقت
تو تم کرو اور التفات اور توجہ یوسف کی طرف ہو۔ خالق اور مخلوق کے نزدیک راز
کھولنے سے بڑا کوئی گناہ نہیں ہے نکتہ جب خدا اسی بات کو پسند نہیں کرتا
کہ مخلوق میں سے کوئی شخص کسی شخص کا راز ظاہر کرے تو خود قیامت کے دن گنہگاروں
کا راز کس طرح ظاہر کرے گا حسن بصری رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ میں شبلی
کے پاس گیا اور وہ رقص اور وجد کی حالت میں اس مضمون کے شعر پڑھ رہے تھے
مجنون بن عامر نے عشق ظاہر اور آشکارا کردیا اور میں نے چھپا دیا اور غم میں ہلاک ہوگیا
قیامت کے دن جس وقت یہ ندا ہوگی کہ کشتہ عشق کون ہے تو سب سے آگے
میرا غم اور شوق بڑھے گا۔ میں نے شبلی سے کہا اے ابوبکر غم اور شوق کے سوا تیرے
اور کوئی مرض تجھ میں نہیں دیکھتا شبلی نے کہا اے بھائی تنور جب تک نہیں جل جاتا
آگ پر نہیں ٹھیرتا پھر ایک زور سے چیخ ماری اور یہ کہا جوان کو اپنا مرض و کہانی دنیا سے

دوسرے کو نہیں دکھائی دیتا چار عورتوں نے چار مردوں کے بھید ظاہر کئے ہیں امّ شمعون نے حضرت یوسف کا بھید ظاہر کیا ہے اور حضرت نوح کی بی بی نے حضرت نوح کا اور حضرت لوط کی بی بی نے حضرت لوط کا اور حضرت عمر کی بیٹی حضرت حفصہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا۔ اللہ تعالے نے اون میں سے تین عورتوں کی شکایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کی اور ایک کا بھید چھپایا۔ حضرت نوح کی بی بی اور حضرت لوط کی بی بی کی شکایت کی فرمایا یعنے کافروں کے لئے اللہ نوح کی بی بی اور لوط کی بی بی کی مثال بیان کرتا ہے اور حضرت حفصہ کی بھی شکایت کی یعنے جو وقت کہ نبی نے اپنی ایک بی بی سے ایک پوشیدہ بات کہی۔ عبد اللہ بن عباس نے فرمایا کہ روبیل کے گھر میں حضرت یوسف کے بھائی اکٹھے ہوئے اور مشورہ کرنے لگے کہ یوسف کے باب میں کیا تدبیر اور حیلہ کرنا چاہیئے تا کہ حضرت نوح کی قوم حضرت نوح کے قتل پر متفق اور آمادہ ہوئی اللہ نے اونکو درہم برہم کر دیا اور نمرود اور نمرود کی قوم حضرت ابراہیم کے قتل پر متفق اور آمادہ ہوئی اللہ نے اونکو بھی درہم برہم کر دیا۔ اور فرعون اور فرعون کی قوم حضرت موسیٰ کے قتل پر آمادہ ہوئی اللہ نے اونکو بھی درہم برہم کر دیا اور یہود حضرت عیسیٰ کے قتل پر آمادہ ہوئے اللہ نے اونکو بھی درہم برہم کر دیا اہل مکہ محمد رسول اللہ کے قتل پر آمادہ ہوئے اللہ نے اونکو بھی درہم برہم کر دیا۔ اسیطرح اے مومن جب شیاطین تیرے بہکانے کے لئے اکٹھے ہوتے ہیں اللہ اونکے گروہ کو متفرق اور پراگندہ کر دیتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ یعنے میرے بندوں پر تیرا کچھ بس نہیں چلسکتا۔ اے قوم نوح تم نوح کے

قتل نہیں کر سکتے کیونکہ وہ میرا نبی ہے۔ اے نمرود تو ابراہیم کو قتل نہیں کر سکتا کہ وہ میرا نبی اور خلیل ہے۔ اے فرعون تو موسیٰ کو قتل نہیں کر سکتا کہ وہ میرا نبی اور اے یہود تم عیسیٰ کو قتل نہیں کر سکتے کہ وہ میرا نبی اور روح ہے۔ اے کفار تم محمد کو قتل نہیں کر سکتے کہ وہ میرا نبی اور رسول اور حبیب ہے۔ اے شمعون تو یحییٰ کو قتل نہیں کر سکتا کہ وہ میرا نبی ہے۔ اے ابلیس تو مومنوں کو گمراہ نہیں کر سکتا کہ وہ میرے دوست ہیں۔ حضرت یعقوب علیہ السلام نے کہا تیرے بھائی تجھ سے حسد کرینگے۔

## فصل حسد کے بیان میں

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جس طرح آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔ حاسد کو خدا اور خلق سب نے چھوڑ دیا ہے۔ اور اوس کی کوئی نیکی کسی وقت مقبول نہیں ہوتی۔ حاسد کبھی سردار نہیں ہو سکتا حاسد مشرک ہے۔ اور حاسد اور مشرکوں کا گناہ ایک ہے۔ کیونکہ حاسد مولیٰ کی عطا کا منکر ہے۔ اور حاسد جیتے اور مرے غمگین رہتا ہے۔ حاسد فقیر ہے اور خدا کے نزدیک حقیر۔ حاسد کی دو نشانیاں ہیں سامنے تیری تعریف کرے اور پیچھے تیری غیبت اور برائی۔ حاسد جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھے گا حاسد ناسپاس او ناشکر ہے۔ اور قیامت کے دن اُس کی مغفرت نہیں حکایت حضرت موسیٰ کو کوہ طور کی راہ میں ابلیس ملا حضرت موسیٰ نے پہچان لیا اور اسکی مارنے کیلئے عصا اوٹھایا ابلیس نے کہا اے موسیٰ میں عصا سے نہیں ڈرتا البتہ دل کی صفا سے ڈرتا ہوں حضرت موسیٰ نے کہا دل کی صفا کی

کیا پہچان سے کہا حسد کا چھوڑنا اور صراط کا منتظر رہنا اسے موسیٰ میں تجھے چار وصیتیں کرتا ہوں حسد سے اپنے تئیں بچانا - قابیل نے ہابیل سے حسد کیا تو کافر ہو گیا۔ اور تکبر سے اپنے تئیں بچانا میں تکبر ہی کی وجہ سے ملعون ہوا جب تک کہ تیسرا آدمی نہ ہو ہرگز عورت کے ساتھ خلوت نکرنا۔ کیونکہ جس جگہ صرف ایک مرد اور ایک عورت ہو تو تیسرا وہاں میں ہوتا ہوں شیطان نے جس وقت چوتھی وصیت کے بیان کرنے کا ارادہ کیا اسیوقت آسمان سے فرشتہ اترا اور اسے کہا کہ چوتھی وصیت میں یہ بات حق ہے کہ شیطان انسان کا صریح دشمن ہے قولہ تعالیٰ یعنی تیرا رب تجھے مقبول کریگا ............ اور تجھے خواب کی تعبیر سکھائیگا ۞

## فصل علم کی فضیلت میں

حضرت انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو بندہ علم کی طلب میں گھر سے نکلتا ہے گھر سے نکلنے سے چالیس برس پہلے اللہ تعالیٰ اوسے دوزخ سے آزاد کر دیتا ہے اللہ تعالیٰ نے دس نبیوں کو دس قسم کے علموں سے آراستہ اور کامل کیا پس علم ہر ایک چیز سے نہایت بہتر ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ یعنی مومنوں اور عالموں کے اللہ درجے بلند کرتا ہے۔ عالموں کیلئے دنیا اور آخرت میں بہت درجے ہیں دنیا کے درجے عزت اور ہیبت اور کرامت اور صحبت اور شریعت اور فضل اور امانت اور وقار اور ثنا اور ثنا اور دین کے درجے عطا اور حسن اور رضا اور لقا اور اجر کبیر اور فضل کثیر اور رحمت

اور نعمت اور شفاعت اور تضعیف حسنات (یعنی نیکیوں کے ثواب کا دوچند
اور چند کرنا) اور درجہ زیادت اور دس علم جو دس نبیوں کو دیئے گئے ہیں اونکی
تفصیل یہ ہے کہ حضرت آدم کو سب چیزوں کے ناموں کا علم دیا گیا یعنی آدم
کو کل نام سکھائے گئے اور حضرت ادریس کو قلم اور کتابت کا علم دیا گیا۔ اور
حضرت نوح کو علم شریعت دیا گیا۔ یعنی جس دین کی نوح کو وصیت کی تھی وہ
دین تمہارے لئے شرع کیا گیا اور حضرت ابراہیم کو علم جدل اور علم مناظرہ دیا گیا
کیا تونے اوس شخص کو نہیں دیکھا جسنے ابراہیم سے مجادلہ اور مناظرہ کیا۔ اور حضرت
داؤد کو علم حکمت دیا گیا۔ اللہ تعالیٰ فرمایا۔ یعنی اللہ نے اوسے ملک اور حکمت
دی اور حضرت سلیمان کو پرندوں کی بولی سکھلائی یعنی ہم کو پرندوں کی بولی
سکھائی گئی اور حضرت موسےٰ کو مناجات کا علم عطا ہوا یعنی اوسکے ربنے اوس
سے کلام کیا۔ اور حضرت خضر کو علم باطن اور علم فراست مرحمت ہوا قولہ تعالیٰ یعنی
خضر کو ہمنے اپنے پاس سے علم سکھایا اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کل علوم اور
حکمت کے جمیع اقسام مرحمت ہوئے۔ قولہ تعالیٰ یعنی جو کچھ کہ تو اسے محمد
نہیں جانتا تھا اللہ تعالیٰ نے تجھے تعلیم کر دیا۔ اور حضرت یوسف کو خواب کی تعبیر
کا علم دیا گیا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یعنی اللہ تجھے خوابوں کی تعبیر سکھاویگا
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اللہ اپنے کام پر غالب ہے لیکن اکثر آدمی نہیں جانتے ہیں
یعنی اکثر آدمی اللہ کی قدرت اور اللہ کی حکمت اور اللہ کے ارادے کو نہیں جانتے
اور اسباب سے واقف نہیں ہیں کہ کوئی شخص اللہ سے غالب نہیں ہے۔ اور
کوئی اللہ سے آگے نہیں بڑھ سکتا یعنی کوئی شخص اللہ کے علم اور ارادہ سے

تجاوز نہیں کرسکتا اور کسی کا ارادہ اوسکے ارادے سے بڑہکر نہیں ہے اور کسیکی حکمت
اوسکی حکمت سے بڑہکر نہیں ہے اور کسیکی قدرت اوسکی قدرت سے بڑہکر
نہیں ہے۔ پھر یوسف کے بہائیوں نے یوسف سے کہا ہمکو اور ہمارے
باپ کو تجھے ساری مخلوق کی نسبت محبت زیادہ ہے۔ ہم نے ایسا جھوٹ
کبھی نہیں سنا تو سچ بتا کہ تو نے کیا خواب دیکھا ہے۔ حضرت یوسف نے سر
جھکا لیا اور دیر تک فکرمند رہے اور اپنے دل میں کہا اگر میں بتاتا ہوں تو باپ کے
وعدے کے خلاف ہوتا ہے اور اگر انکار کرتا ہوں تو جھوٹ بولنا پڑتا ہے۔ اور
مجھے جھوٹ بولنا زیبا نہیں کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کروں۔ یوسف کے بہائیوں نے
کہا تجھے ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب اپنے باپ دادا کی حق کی قسم تو ہمیں اپنا
خواب بتا جس سے یوسف نے اپنا خواب بیان کردیا۔ کوئی گناہ عقوق یعنے ماں
باپ کی ایذا سے بڑا نہیں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جو شخص
عقوق یعنی ماں باپ کی ایذا دہی کی حالت میں مرا وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھ
سکتا۔ عاق یعنے ماں باپ کے ایذا دینے والے سے کہدے جو جی میں آئے
نیکی کرے تجھے ثواب نہیں ملیگا۔ خدا کی خوشی ماں باپ کی خوشی میں ہے اور خدا
کی ناخوشی ماں باپ کی ناخوشی میں۔ جس نے ماں باپ کو ایذا دی اوسنے خدا کی نافرمانی
کی۔ عذاب قبر سب سے زیادہ سخت عاق یعنی ماں باپ کے ایذا دینے والے
کے لئے ہے۔ ماں باپ کا ایذا دینے والا اور منافق جب دفن ہوتے ہیں تو دوزخ
کے سب سے نیچے کے طبقے میں جاتے ہیں۔ جب عاق یعنی ماں باپ کا ایذا دینے
والا یا رب کہتا ہے تو اللہ لبیک اور سعدیک کی جگہ لا لبیک اور لا سعدیک

کہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ بھائیوں نے کہا اے باپ تجھے کیا ہو گیا ہے
کہ تو ہمیں یوسف پر امین نہیں جانتا جب یوسف کے بھائیوں نے مالک کو یا لیئے
تجھے کیا ہو گیا تو حضرت یعقوب کے ہاتھ پاؤں کانپنے لگے اور چہرہ زرد ہو گیا اور تنبیہ کی گو یا حضرت
یعقوب نے اونکی دل کی برائی علم فراست سے دریافت کرلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا ہے مومن کی فراست سے ڈرنا چاہیئے کیونکہ مومن اللہ کے
نور سے دیکھتا ہے۔ جب فراست مومن کیلئے ہے تو انبیاء کے لئے بدرجہ اولی
ہے۔ چار شخصوں نے چار شخصوں کی نسبت فراست سے دریافت کیا اور
اونکی فراست ٹھیک ہوئی حضرت یعقوب نے اولاد کا حال فراست سے دریافت
کیا اور اونکی فراست صحیح اور درست ہوئی اور حضرت خدیجہ نے رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی نسبت فراست سے دریافت کیا اور اونکی فراست ٹھیک ہوئی اور
حضرت زلیخا نے حضرت یوسف کی نسبت فراست سے دریافت کیا اور اونکی
فراست ٹھیک ہوئی اور حضرت ابوبکر نے خلیفہ کرنیکے وقت حضرت عمر کا حال
فراست سے دریافت کیا اور فراست ٹھیک ہوئی حضرت یعقوب نے اولاد
کے دلوں کی برائی دریافت کرلی کیونکہ حضرت یعقوب نے اولاد کو خواب میں بھیڑئے
کی شکل میں دیکھا تنبیہ حضرت یعقوب نے اپنی اولاد کو گناہ کے وقت بھیڑیو
کی شکل میں دیکھا۔ اور حضرت یوسف نے توبہ کے وقت تاروں کی صورت میں
پس گنہگار کی صورت بھیڑئے کی سی ہے اور توبہ کرنیوالے کی تارے کی سی حضرت
یعقوب نے اونکو ابتدا میں دیکھا تھا اور حضرت یوسف نے انتہا اور خاتمہ میں اور
اعتبار اور دارومدار خاتمہ ہی پر ہے بعض علما نے کہا ہے لوگ خاتمہ کے لئے روتے

ہیں اور میں سابقہ کے لئے - اللہ تعالیٰ فرماتا ہے بیٹے جنکے لئے ابتدا میں
سے ارادہ ہوگیا اونکے لئے انتہا میں ولایت واجب اور ضرور ہے قولہ لتعالیٰ
یعنے ہم یوسف کے حافظ او نگہبان ہیں اللہ تعالیٰ نے نصیحت کا لفظ اون کی
زبان سے نکلوادیا کیونکہ اونکا قول ہی یوسف کی بادشاہت کا سبب ہوا -
یوسف کے بھائیوں کے دلوں میں تو خیانت پوشیدہ تھی اور زبانسے اور نصیحت
ظاہر کرتے تھے - اللہ تعالیٰ نے اونکے احوال کے مطابق نہیں کیا بلکہ انکے اقوال
کے مطابق کیا - کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اونکے احوال کی طرف نظر نہیں کی بلکہ
اقوال کی طرف نظر کی - مجھے امید ہے کہ خدا مسلمانوں کے اون فعلوں کیطرف
نہ دیکھے جو غفلت کیحالت میں ہوئے ہیں بلکہ اونکے اقوال کی طرف نگاہ کرے
کسی شخص نے کہا ہے کہ چار چیزیں چار شخصوں سے ممکن نہیں ہیں - منافق کا سچ
بولنا محال اور ناممکن ہے اور حرص والے سے دیانت داری محال اور ناممکن ہے
اور بخیل سے مروت ناممکن ہے اور حاسد سے نصیحت ناممکن ہے قولہ تعالیٰ
کل یوسف کو ہمارے ساتھ بھیج کھائے گا پیئے گا اور کھیلے گا اور ہم اوسکے
حافظ اور نگہبان ہیں - یوسف نے دل میں سوچ کر کہا کھیل اچھی چیز نہیں ہے - اور
ہم کھیل کیلئے نہیں پیدا ہوئے - حضرت یعقوب نے اونسے کہا میں نہیں بھیجتا -
یوسف میرا حبیب اور آنکھوں کی روشنی ہے حبیب کا فراق سخت ہے بیٹوں نے
کہا آپکے پاس واپس لانے تک ہم یوسف کی حفاظت کرینگے حکمت الٰہی یہ تھی
عاشق کو خدا فراق میں مبتلا کرے فراق کا مزہ تلخ اور کڑوا ہے - اگر فراق کہیں بیچیں
ملجاتا تو اوسے بھی ہم فراق کا مزہ چکھاتے - موت کی تکلیف اور سختی صرف گھڑی

بچھڑتی پھر آدمی اوسکو بھول جاتا ہے اور دوست کا فراق ہمیشہ دل میں باقی
رہتا ہے - سیکڑوں برس میرا دل جھیل رہا ہے - اور میری روح فراق سکے ڈر سے
نکلی جاتی ہے - دوست کا فراق نہایت سخت ہے نہایت سخت ہے اور عاشق کا دل بیمار ہے - اگر
تمہارے نزدیک ہے اگناہ محبت ہے تو بیشک میرا گناہ بہت بڑا ہے بہت بڑا ہے
اور جو شخص محبت میں سچا ہے - وہ دوست کے دروازے پر قایم ہے - کون
شخص ہے کہ جسکا شوق تازہ اور نیا ہے - مجھے تیرا شوق قدیم سے ہے قدیم سے
ہے - یعقوب علیہ السلام نے کہا مجھے یہ بات غمگین کرتی ہے کہ تم یوسف
کو لیجاؤ - اور مجھے یہ ڈر ہے کہ کہیں یوسف کو بھیڑیا نہ کھا جاے اور تم اوس سے
غافل ہو حضرت یعقوب نے کہا میں نے جو کچھ خواب میں دیکھا ہے میں اس سے
ڈرتا ہوں بیٹوں نے کہا وہ کیا ہے حضرت یعقوب نے کہا میں ڈرتا ہوں کہ میں یوسف
کو بھیڑیا نکھا جاے اور تم اوس سے غافل ہو حضرت یعقوب نے اونہیں نکال کہا

تفسیر آیت انی اخاف ان یاکلہ الذیب الخ — حدیث شریف میں آیا ہے حضرت احدیت جل جلالہ نے نبی یعقوب علیہ السلام کے پاس
وحی بھیجی کہ کچھ جانتا ہے تجھ میں اور یوسف علیہ السلام میں جدائی کا کیا باعث ہے - کہا خدا
میں نہیں جانتا خداوند تعالی نے فرمایا کہ سبب اسکا یہ ہے کہ تو بھیڑیے سے ڈرا اور تجھے خوف کیا اور بھائیوں سکے
غفلت کیطرف نظر کی میری رعایت کیطرف ندیکھا اور اسکی نگہبانی کیواسطے غیر کو قبول کیا - اس آیت سکے
ضمن میں اور بھی بہت سے لطیفے اور نصیحتیں ہیں جاننا چاہیے کہ تین مقبول پیغمبروں نے تین چیزیں آدمیوں
کو سونپیں تین حال اونکو پیش آئے اول موسی علیہ السلام میقات پر گئے اور اپنی امت کو اپنے بھائی
ہارون کو سونپا جب واپس آئے امت کو سالہ پوج رہی تھی دوسرے سلیمان علیہ السلام نے انگوٹھی اپنی جاریہ
کو سونپی دیو کے قبضہ میں آئی اور نے دریا میں ڈالدی تیسرے یعقوب علیہ السلام نے یوسف کو بھائیوں پر سونپا اونھوں نے کنوئیں
میں ڈالا - اور قید خانے میں مبتلا ہوے - دوسرے تین شخصوں نے تین چیزیں حق تعالی کو سونپیں تین چیزیں نگاہ
ہوئی اول موسی علیہ السلام کی ماں نے حق تعالی کو سونپا اوسکی امانت سلامتی کیساتھ واپس دی موسی علیہ السلام
ماں کی رخصت کرنے کی برکت سے صاحب قربت اور نجات ہوئے دوسرے یعقوب علیہ السلام نے بنیامین کو حقتعالی
کو سونپا حقتعالی نے اوسکی امانت سلامتی کیساتھ واپس پہنچائی اور بنیامین صحت کے ساتھ یوسف علیہ السلام کی بر

تاکہ اللہ تعالی اونسے اونکے فعل کا بدلہ نہ لے جو گناہ بندے سے غفلت اور
بھول کی حالت میں ہوتا ہے اللہ اوس گناہ کا بدلہ نہیں لیتا۔ انتم عنہ غافلو
میں دس اشارے ہیں پہلا تم یوسف کے باپ اور یوسف کے ساتھہ یوسف کے
باپ کی محبت سے غافل ہو دوسرا تم اللہ سے غافل ہو تیسرا تم اپنے فعل
سے غافل ہو چوتھا تم اپنی جزا سے غافل ہو پانچواں تم انجام سے غافل ہو۔
چھٹا تم یوسف کی سعادت اور یوسف کی پادشاہت سے غافل ہو ساتواں
تم یوسف کے سامنے ذلیل ہونے سے غافل ہو آٹھواں تم اس بات سے غافل ہو
کہ تم یوسف کیطرف محتاج ہو گے نواں تم ترک خدمت سے غافل ہو دسواں تم
اس بات سے غافل ہو کہ یوسف تمہارے حسد اور مکر کو بخش دیگا۔ جاننا چاہیے
کہ غفلت عذاب اور ندامت کا باعث ہے حکایت ایک پارسا نے
خواب میں اپنے استاد کو دیکھا اور استاد سے یہ پوچھا آپ کے نزدیک
سب سے بڑی حسرت کونسی ہے استاد نے جواب دیا غافلوں کی حسرت
حکایت ذوالنون مصری نے کسی پارسا کو خواب میں دیکھا۔ اور اوس سے
دریافت کیا کہ اللہ تعالی نے تمہارے ساتھہ کیا کیا۔ پارسا نے جواب دیا اللہ
تعالی نے اپنے سامنے کھڑا کرکے مجھ سے یہ کہا اے مدعی تو نے
میری محبت کا دعوے کیا اور پھر تو مجھ سے غافل رہا حکایت عبداللہ بن سلمہ
نے اپنے والد کو خواب میں دیکھا اور اُنسے دریافت کیا کہ آپکا کیا حال ہے
جواب دیا غفلت ہی کی حالت میں زندگی گئی اور غفلت ہی کی حالت میں موت
آئی ابو علی دقاق کہتے ہیں ایک شیخ وقت بیمار تھے ہم اونکی عیادت کو گئے اور

اونکے اہل وعیال اور عزیز واقارب اور شاگرد اونکے گرد اگرد جمع تھے شیخ
ارذل عمر کو پہونچگئے تھے اور رو رہے تھے میں نے کہا کہ آپ کیوں روتے ہیں
فرمایا کہ نماز اور روزے کے فوت ہونے کے سبب سے روتا ہوں میں
نے پوچھا نماز اور روزہ کیونکر فوت ہوا فرمایا میری اسقدر عمر ہوئی اور میں نے اس
وقت تک ایک سجدہ بے غفلت کے نہیں کیا۔ اور میں اسوقت مرنے
کو ہوں اور اس وقت بھی جو غرض اللہ کی میرے پیدا کرنے سے ہے اوس
سے غافل ہوں۔ میرا رب جو چاہتا ہے کرتا ہے پھر ایک آہ سرد بھری اور
مرگیا ترجمہ اشعار طالب دنیا اگرچہ اوسکی عمر بڑی ہوئی ہو اور دنیا میں اوسے عیش
وسرور حاصل ہوا ہو عمارت بنانے والے کی مثل ہے کہ اوس نے عمارت بناکر
پوری کی اور جب عمارت پوری بن چکی تو اوسیوقت گر پڑی۔ جسدن کہ میری قیامت
قایم ہوگی میں نے اوسدن کی نسبت فکر کیا۔ یعنی میں نے اپنی موت کے دنکی
نسبت فکر کیا تو مجھے معلوم ہوا کہ میں عزت و نعمت کے بعد قبرستان میں اکیلا
تن تنہا نہ کوئی رفیق ہے نہ ہمنشین مقیم ہوں اور گناہوں کے سبب سے گرفتار ہوں
اور میرا تکیہ مٹی کا ہے اور منکر نکیر کی دہشت ہے۔ اور میرے مسکن میں کیڑے
ہیں کہ وہ میرے دل کو کہا رہے ہیں۔ اے میرے رب اے میرے مالک
میں آجکے دن تیرے پاس تجھے ہی شفیع لایا ہوں کہ تو میرے گناہ بخش دے۔
میں نے حساب کے طول وعرض۔ اور اللہ کے سامنے اعمالنامہ دینے کے وقت
ذلیل ہو کر کھڑے ہونے میں فکر کیا صبح ہوتے ہی حضرت یعقوب نے حضرت
یوسف کو بلایا اور حضرت یوسف کا سر اور کپڑے دہوئے اور حضرت یوسف کو کپڑے

پہنا کر اور خوشبو لگا کر بیٹوں کے سپرد کیا اشارہ عجیب و غریب اے یعقوب تجھے یوسف سے محبت ہے پھر تو نے بیٹوں سب کے سپرد کیوں کر دیا۔ اے مومن تجھے خدا سے محبت ہے پھر جفا کس لئے ہے۔ اے خدا تجھے مومن بندے سے محبت ہے پھر قضا کس لئے ہے قولہ تعالیٰ اور ہو جاؤ تم اسکے بعد صالح یعنی توبہ کرا نیوالے اور ایک روایت میں اس آیت کے یہ معنے آئے ہیں اسکے بعد تمہارے باپ کے نزدیک تمہارا وہ مرتبہ ہو جائیگا جو تمہارے لائق ہے اور بعض عالم کہتے ہیں کہ صالح وہ شخص ہے کہ توبہ کرے اور پھر گناہ کی طرف رجوع نہو وے اور بعض کہتے ہیں کہ صالح وہ شخص ہے جسکا ظاہر اور باطن یکساں ہو اور بعض کہتے ہیں صالح وہ شخص ہے جسکی اللہ صلح ہو اور بعض کہتے ہیں صالح وہ شخص ہے جو اپنی آنکھ کو عبرت اور نفس کو خدمت اور زبان کو ذکر اور دل کو معرفت اور ہاتھوں کو دعا کے قابل کرلے بعض کہتے ہیں صالح وہ شخص ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کی پیروی کرنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا پیروی کرنے والا متقی اور پسندیدہ اور پاکیزہ ہے حضرت یعقوب راہ میں آکے بیٹھ گئے اور بیٹوں سے کہا جب تک تم اور یوسف واپس نہیں آنے کے میں یہاں سے نہیں جانے کا اسی اثنا میں یوسف کی بہن زینب نے خواب میں دیکھا کہ یوسف بھیڑیوں کے ہاتھ لگ گیا اور بھیڑیے اوسے کھا رہے ہیں وہ گھبرا اور ڈر کر جاگ اٹھی اور روتی ہوئی باپ کے پاس آئی اور باپ سے کہا میرے بھائی یوسف کے ساتھ آپ نے کیا کیا حضرت یعقوب نے فرمایا تیرے بھائیوں کے ساتھ بھیجدیا

یوسف کی بہن زینب نے کہا ایکیلے کو بہائیوں کے ساتہہ کردیا تاکہ اوس سے غلام
کی طرح خدمت لیں آپنے یہ بہت ہی برا کیا۔ پہر وہ بہائیوں کے پیچہے
بہاگی جب اونکو جا پکڑا تو یوسف سے چپٹ گئی اور یوسف کے دامن سے لگ گئی
اور کہنے لگی کہ میں تجہہ سے ہرگز جدا نہیں ہونگی ترجمہ اشعار جب چلنے کے لئے
اونٹ آئے اور چلنا شروع ہوا تو آنسو بہنے لگے۔ خواب سے ٹوٹی ہوئی ہم کو دکہائی
دی اور تر موتی کی طرح اوس کے آنسو جاری تہے۔ بہن نے انگلیوں سے اشارہ
کیا اور یوسف کو رخصت کردیا اور آنکہہ سے اشارہ کیا کہ تو کب واپس آئیگا۔ غیر
نے بہن کو جواب دیا اور دل میں سوزش تہی۔ اے بہن میں تیرے قربان مجہے
خدا کے فعل کا کچہہ علم نہیں ہے۔ خدا کی قسم محتاج نہیں جانتا کہ اوسے تونگری کب
حاصل ہوگی اور اسیطرح جب پرندے متفرق ہوتے ہیں تو وہ یہ نہیں جانتے
کہ اللہ اونکو کب ملائیگا۔ بہن نے پکار کر کہا الہی یوسف تیری پاس امانت ہے اور
اور جو چیزیں تیرے پاس امانت ہیں اون میں خیانت نہیں ہوتی فراق کی مصیبت کی
برابر کوئی مصیبت نہیں ہے فراق کی سوزش بہت بری ہے وصال کے سوائے
فراق کی اور کوئی دوا نہیں ہے پہر بہائی یوسف کو لیگئے اور بہن روتی ہوئی غمگین
واپس چلی آئی حضرت یعقوب نے اوس سے کہا تو کیوں روتی ہے اوسنے جواب
دیا تہوڑی دیر کے بعد آپ بہی میرے ساتہہ روئینگے اور یہ رونا ایک مدت دراز
کے لئے ہے بعض عالموں نے کہا ہے جب تک حضرت یوسف نے سچا خواب
نہیں دیکہا تہا حضرت یوسف کے بہائی حضرت یوسف کو دوست رکہتے تہے
اور جب تک حضرت موسے سے کوئی معجزہ ظاہر نہیں ہوا تہا اسوقت تک

فرعون حضرت موسےٰ سے محبت رکھتا تھا اور جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نبی نہیں ہوئے تھے اوسوقت تک اہل مکہ کے محبوب تھے اور ایسا ہی جب تک کہ مومن اطاعت نہیں کرتا۔ اوسوقت تک شیطان مومن سے محبت رکھتا ہے۔ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یوسف کے بھائی یوسف کو لیگئے اور حضرت یعقوب حضرت یوسف کی طرف دیکھتے رہے اور حضرت یوسف بھی حضرت یعقوب کی طرف پیچھا پھیر کے دیکھتے رہے یہانتک کہ یوسف حضرت یعقوب کی نگاہ سے غایب ہو گئے جب تک کہ حضرت یوسف حضرت یعقوب کی نگاہ کے سامنے تھے ہر ایک بھائی بڑے اکرام سے اپنے اپنے کندھے پر اٹھاتا تھا جب بھائیوں کو یہ معلوم ہوا کہ اب باپ نہیں دیکھتا تو یوسف کو زمین پر پھینکدیا اور طمانچے لگانے لگے اور پاؤں پکڑ کر گھسیٹنے لگے اور حضرت یعقوب نے جو روٹی یوسف کیلئے دی تھی وہ کتے کے سامنے ڈالدی اور پانی بھی پھینکدیا اسیطرح جب تک بندے پر مولی کی نظر ہوتی ہے تو وہ مولی اور شیطان اور شیطان کے لشکر سے امن میں ہوتا ہے اور جب وہ علانیہ گناہ کرنے کے سبب سے مولی سے محجوب ہو جاتا ہے تو شیطان کا اوسپر قابو چل جاتا ہے شمعون نے یوسف کے قتل کرنے کے لیے چھری نکالی یوسف روبیل کے دامن سے چمٹ گیا روبیل نے اوسے دھکا دیا اور خوب مارا اور اسیطرح یوسف کے ساتھ ہر ایک بھائی نے کیا۔ اسوقت یوسف کو ہنسی آئی یہوادا نے یوسف سے کہا یہ ہنسی کا وقت نہیں ہے حضرت یوسف نے کہا میرے اور اللہ کے درمیان ایک راز ہے یہودا نے کہا وہ کیا راز ہے

حضرت یوسف نے کہا میں نے ایک دن تمہاری قوت اور زور کو دیکھکر اپنے
دل میں یہ خیال کیا کہ جسکے ایسے قوی بھائی ہوں کوئی دشمن اوسکا کیا کر سکتا ہے
اور کسیکا اوس پر کیا قابو چل سکتا ہے۔ سو آج خدا نے میرے اوس بُرے خیال
کے سبب تمہیں کو میرا دشمن بنا دیا بندے کو چاہئے کہ خدا کے سوا کسی پر
بھروسہ نکرے جب یوسف نے یہ کہا تو یہودا کے دل میں رحم آگیا کہا میرے دامن
کے نیچے آجا میں تیرا نگہبان ہوں اور بھائیوں نے یہودا سے کہا کیا تو اپنے عہد
سے پھر گیا یہودا نے کہا جس عہد میں خدا کی رضا نہو اوس عہد سے پھرنا اوسپر
قایم رہنے سے بہتر ہے اگر تم یوسف کو قتل کرنا چاہتے ہو تو پہلے مجھے قتل کرلو۔
قولہ تعالی بھائیوں میں سے ایک بھائی نے یعنے یہودا نے کہا یوسف کو قتل نکرو

## فصل ظلم کے بیان میں

لاتقتلوا یوسف لاتقتلوا کے معنے لاتظلموا کے ہیں کیونکہ قتل بڑا ظلم ہے ایک
ظلم قیامت کے دن بہت سے اندھیروں کا سبب ہے۔ ظالم کو ندامت ہوگی
اگرچہ اوسنے ظلم کیا ہے۔ ظالم کو خدا بھولجاتا ہے یعنے خدا ظالم سے رحمت
کو پھیر دیتا ہے ظالم فقیر ہو کر مرتا ہے اور حقیر ہو کر حشر ہوتا ہے اور ظلم کے سبب
سے قبر اور لحد اور حشر میں اندھیرا ہوتا ہے۔ ظلم دوزخ اور خدا کے غصے کا باعث ہے
ظالم رحمت اور شفاعت سے محروم ہے۔ ظالم کے لئے قیامت کے دن افسوس
ہے ترجمہ اشعار تو غافل سوتا ہے اور موت تجھ سے غافل نہیں ہے اے
غافل سونیوالے موت کے لئے ہوشیار ہو جا۔ تیرا اوس ویرانے میں ہمیشہ

رہنے کا ارادہ ہے۔ تجھ سے پہلے بھی بہت سے لوگوں نے یہی ارادہ کیا تھا۔ گذری ہوئی قوموں کا حال زمانے سے دریافت کرلے۔ اونکے آثار اور رنگے یادگار تجھے اونکا حال بتادینگے۔ رات دن کا انقلاب کسی خاص سبب سے ہے تاروں کی گردش کسی خاص باعث سے ہے۔ جزا کے دن تجھے خدا کے پاس جانا ہے۔ اور خدا کے پاس سارے جھگڑنیوالے اکٹھے ہونگے۔ ظلم کے تین معنے ہیں ایک معصیت فرمایا اللہ تعالی نے یعنی اے ظالم نے معصیت کی دوسرے شرک۔ اللہ تعالی فرماتا ہے۔ اللہ مشرکوں کو ہدایت نہیں کرتا تیسرے ایذا قول اللہ تعالی کا ایذا دینے والوں کے لئے قیامت کے دن سخت عذاب ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن ہر ایک مظلوم ظالم سے اور ہر ایک شخص اپنے دشمن سے چمٹ جائیگا اور یہ کہیگا کہ میرا اور تیرا حاکم وہ عادل اور عالم ہے جو ظلم نہیں کرتا۔ توریت میں لکھا ہے ظالم کا گھر ویران ہی ہوجاتا ہے خواہ چند روز کے بعد ہی کیوں نہو اور مشہور و معروف ہی جسنے ظلم کیا اوس نے اپنا گھر ویران کرلیا۔ انجیل میں مذکور ہے ظالموں کیلئے فلاح نہیں ہے۔ قرآن میں لکھا ہوا ہے یعنی ظلم کے سبب سے یہ ظالموں کے گھر خالی پڑے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے مظلوم کی دعا ابر پر اوٹھائی جاتی ہے اور قبول کیجاتی ہے اگرچہ چند روز کے بعد ہی کیوں نہ مقبول ہو ترجمہ اشعار اپنے بھائی پر ظلم نکر اگرچہ تجھے قدرت ہے۔ ظلم کا پھل انجام کار ندامت ہے تو آرام سے سوتا ہے اور مظلوم بیدار ہے اور تیرے لئے بددعا کررہا ہے وہ خدا نہیں سوتا ہے بالجملہ یہودا نے بھائیوں سے کہا ...... یوسف کو قتل

مت کرو بلکہ گہرے کنوئیں میں ڈال دو کہ کوئی مسافر اوسے اوٹہالیجاویگا۔ یہودا
کا یہ قول سنتے ہی سب یہوداکے قول پر متفق ہو گئے اور یوسف کو کنوئیں میں ڈالدیا
جس کنوئیں میں کہ حضرت یوسف کو ڈالا یہ کنواں شداد بن عاد کا بنوایا ہوا تہا۔ اور
ایک روایت میں ہے کہ یہ کنواں سر راہ تہا اور یہ راہ نہایت وحشت ناک تھی
اور یہ کنواں سام بن نوح کا کھدوایا ہوا تہا اور اس کنوئیں کا نام جب الاحزان تہا۔ اور
بعض کہتے ہیں کہ اس کنوئیں کا نام ودش تہا۔ اور یہ کنواں اردن کے ایک جنگل
میں سر راہ تھا اور اردن۔ مدین اور مصر کے درمیان ہے اور اس کنوئیں سے حضرت
یعقوب کا مکان تین فرسنگ تھا اور ایک روایت میں ہے کہ اونکی چراگاہ
دو فرسنگ تھی اور وہیں اونکا یہ کنواں تہا۔ اور بعض کہتے ہیں بلکہ یہ کنواں
ایک وادی میں حضرت یعقوب کے مکان سے بارہ فرسنگ تہا اور اوس
جنگل کو فضائے اونی کہتے تھے اور اوسی کا نام اردن ہے۔ ایک شخص یہودا
نام اپنے زمانے میں بہت پرہیزگار اور متقی تہا اور بارہ سو برس کی اوسکی عمر تھی اوسنے
حضرت شیث علیہ الصلوٰۃ والسلام کے صحیفوں میں حضرت یوسف اور اونکے بہائیوں
کا قصہ اور حضرت یوسف کی صورت اور حسن و جمال کا حال دیکہا اور یہ حضرت ہود
علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قوم میں سے ایک بزرگ اور مستجاب الدعوات شخص تھا
اوس نے جب یہ قصہ پڑہا تو خدا سے دعا مانگی اے خدا میں یہ چاہتا ہوں کہ میری
عمر اسقدر دراز ہو جاوے کہ میں یوسف کو دیکھ لوں خدا نے اوسکی دعا قبول کرلی اور ہاتف
نے غیب سے اوسے آواز دی کہ جو کنواں شداد بن عاد نے کھدوایا ہے اوس
کنوئیں میں جا کے رہ یوسف تیرے پاس خود آئیگا۔ پس وہ شخص اوس کنوئیں میں جا کے

رہا اور خدا کی عبادت کرنے لگا اور ہر رات ایک انار کہاتا تھا اور ایک قندیل کہ
عرش سے لٹکی ہوئی تھی اوسکے اوپر روشن تھی تیل اور بتی کی کچھ حاجت نہیں تھی
جسوقت حضرت یوسف کنوئیں کے گہراؤمیں پہونچے فی الفور اوسی وقت وہ
شخص اپنی جگہ سے ہلا۔ اور اسنے حضرت یوسف کو اپنے سینے سے لگا لیا اور
ایک آہ سرد بھری اور کہا کہ ایک مدت دراز سے میں آپ کا اور آپکے ملنے کا
مشتاق ہوں۔ اے دوست اے آرام دل اے خدا کے نبی تو بہائیوں کی ایذا کیسی
کیسی سہتا مگر خدا نے تجھے میرے شوق کی وجہ سے یہاں بہیجا ہے اور تیرے بہائیوں کو
میری ملاقات کا سبب کیا ہے پہر وہ شخص یہ کہکر کہ میں نے تجھے اللہ کے سپرد کیا گیا
اور گر پڑا اور بعض عالم کہتے ہیں کہ حضرت یوسف نے جسوقت آئینہ دیکہا تو
اونہیں تکبر ہوا اس سبب سے اللہ تعالی نے اونکو کنوئیں میں ڈالا آئینہ دیکھنے
کے وقت حضرت یوسف نے کہا میری مثل کون ہے۔ اور حضرت یوسف کو
اپنی صورت بہت پسند آئی اس سببسے اللہ تعالی نے اونکو کنوئیں میں ڈالا رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو شخص عاجزی کرتا ہے اللہ اوسے بلند کرتا ہے
اور جو تکبر کرتا ہے اللہ اوسے ذلیل کرتا ہے اللہ تعالی کو اپنے نبی یوسف کا وہ خیال
اور وہ کلمہ پسند نہیں آیا لہذا اونکو تنبیہ کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے
اللہ تعالی فرماتا ہے بڑائی میری چادر ہے اور عظمت میرا ازار جو ان دونوں
چیزوں میں سے کسی چیز میں مجھ سے نزاع کرتا ہے میں اوسے جہنم میں ڈال دیتا ہوں
چادر اور ازار سے اللہ کی دو صفتیں مراد ہیں بعض عالم کہتے ہیں کہ حضرت یوسف
کے کنوئیں میں گرنے کا سبب یہ تہا کہ اللہ تعالی نے چاہا کہ حضرت یوسف کو

کنوئیں کا اندھیرا دکھائے تاکہ جب وہ مصر کے بادشاہ ہوں تو کیا کو قید کریں
حضرت یعقوب نے جب یہ ارشاد فرمایا مجھے ڈر ہے کہیں یوسف کو بھیڑیا
نہ کھا جائے تو بیٹوں نے جواب دیا ہم سب بھائی قوی اور رشید ہیں بھیڑیا
کسطرح کھا سکتا ہے اگر بھیڑیا کھا جائے تو ہم بڑے ہی نقصان میں ہیں یعنے یہ عار
ہم پر تا بہ قیامت رہیگی اللہ تعالے فرماتا ہے ہم نے یوسف کی طرف وحی بھیجی کہ تو
بھائیوں کو اونکے اس فعل کی خبر دیگا اور وہ بالکل انجان ہونگے لفظ وحی کے کئی معنے
ہیں پہلے استخبار یعنے خبر دریافت کرنا اللہ تعالی فرماتا ہے اس سبب سے کہ اللہ تعالے
نے زمیں سے خبر دریافت کی اور دوسرے الہام اللہ تعالی فرماتا ہے موسے کی ماں
پر ہم نے الہام کیا فرمایا اللہ تعالی نے شہد کی مکھی پر الہام کیا کہ پہاڑوں میں گھر بناؤ
تیسرے مناجات اللہ تعالی فرماتا ہے اللہ تعالی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے
مناجات کی چوتھے ارسال یعنی کیکو رسول کرنا فرمایا اللہ تعالی نے ہمنے تجھے رسول کیا جسطرح
نوح کو ہمنے رسول کیا تھا اور پانچویں خبر اللہ تعالی فرماتا ہے ہم نے یوسف کو کنوئیں
میں خبر دی کہ تو بھائیوں کو اونکے اس فعل سے خبردار کریگا اور تو غمگین نہو تو بہت بڑا بادشاہ
ہوگا اور تیرے بھائی تیرے سامنے ذلیل ہوکر کھڑے ہونگے اللہ تعالی فرماتا ہے
اور باپ کے پاس یوسف کے بھائی عشا کیوقت روتے ہوئے آئے روایت ہے کہ قاضی
یحیی ابن اکثم کے پاس دو شخص آئے اور انمیں سے ایک شخص رونے لگا لوگوں نے
کہا قاضی صاحب یہ مظلوم ہے قاضی صاحب نے فرمایا نہیں کیونکر معلوم ہوا
لوگوں نے کہا رونے کے سبب سے قاضی صاحب نے فرمایا رونے سے معلوم نہیں
ہوسکتا کیونکہ حضرت یوسف کے بھائی بھی جھوٹے تھے اور روتے تھے روتے

کی کئی قسمیں ہیں گناہگاروں کا رونا اور عاشقوں کا رونا اور جدائی کا رونا۔۔۔۔۔۔ ۔۔۔۔۔ یعقوب کے بیٹوں نے کہا ای باپ ہم دوڑنے لگی اور یوسف کو اسباب کے پاس چھوڑ دیا۔ پس بھیڑیا اوسے کھا گیا۔

# فصل ایمان کے متعلق حدیثیں ہیں اونکے بیان میں

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مومن مومن کا آئینہ ہے مومن کم شفقت سے ہے۔ مومن دانا اور عاقل اور خائف ہے۔ مومن لوگوں سے الفت کرتا ہے اور لوگ مومن سے الفت کرتے ہیں اور وہ شخص اچھا نہیں ہے جو کسی سے الفت نکرے اور نہ کوئی اوس سے الفت کرے۔ مومن وہ ہے جسکے ہاتھ اور زبان سے سب آدمی امن میں رہیں۔ مومن دھوکا کھانے والا اور کریم ہے۔ اور منافق دھوکے باز اور بخیل ہے مومن سہل اور نرم ہے۔ ایمان کی مثال حضرت نوح کی کشتی کی سی ہے جو کشتی میں سوار ہو گیا اوسنے نجات پائی اور جو کشتی سے پیچھے رہ گیا وہ ڈوب گیا۔ ایمان کی مثال عرش کی سی ہے اور عرش ہر ایک چیز کے اوپر ہے۔ ایمان کی مثال آسمان کی سی ہے کہ نور اوسمیں گردش کرتے ہیں۔ ایمان کی مثال آفتاب کی سی ہے جب نکلتا ہے تو روے زمین پر اندھیرا نہیں رہتا۔ ایمان کی مثال تاروں کی سی ہے راہ بھولا ہوا اونکے سبب سے راہ پالیتا ایمان کی مثال مٹی کی سی ہے کہ ہر ایک چیز اوس پر اوگ آتی ہے۔ ایمان کی مثال سونے کی سی ہے کہ ہر ایک چیز اوس سے خریدی جاتی ہے۔ ایمان کی مثال چاند کی سی ہے اگر دس درہم میں ایک درہم تانبے کا ہو تو الگ پہچانا جاتا ہے ایمان

مثال دریا کی سی ہے کہ نجاست کو قبول نہیں کرتا۔ ایمان کی مثال شقایق لعمان یعنی
گل لالہ کی سی ہے کہ زمین اوس سے آراستہ ہو جاتی ہے ایمان کی مثال مشک
کی سی ہے کہ اوسکی خوشبو ہر ایک قریب اور بعید سونگھتا ہے۔ ایمان کی مثال
کافور کی سی ہے کہ گناہگار کے دل کو ٹھنڈا کرتا ہے۔ ایمان کی مثال حضرت
موسے کے عصا کی سی ہے کہ سیکڑوں عصا اوسکے سامنے سے بے حقیقت
ہو گئے اسیطرح کفر اور گناہ ایمان کے سامنے سے بے حقیقت ہو جاتے ہیں۔ ایمان
کی مثال حضرت سلیمان کی انگوٹھی کی سی ہو کہ اگر انگوٹھی ہو تو حضرت سلیمانکی عزت ہے اور اگر
انگوٹھی نہیں ہے تو حضرت سلیمان کی عزت نہیں ہے یہی حال ایمان کا ہے جسنے
ایمان کو قبول کر لیا وہ مالک اور بادشاہ ہو گیا اور جسنے قبول نہیں کیا وہ ہلاک ہو گیا
جب حضرت یعقوب نے یہ بات سنی تو صبح تک بیہوش رہے حضرت یعقوب
کی بیہوشی کو دیکھکر بیٹے سب رونے لگے اور آپس میں یہ کہنے لگے کہ افسوس
یوسف اور یوسف کے باپ کے ساتھ کیا برا کام کیا خدا کے سامنے
ہمارے سئے کیا عذر اور کیا جواب ہے ہم نے یوسف کیسا تہہ کیا کچھ کیا اور باپ
کو بھی ہم نے قتل کیا کہ اوسمیں جنبش تک نہیں۔ بعض عالموں نے کہا ہے کہ حضرت
یعقوب کے بارہ لڑکے تھے ایک اونمیں سے غائب ہو گیا اور اس کے غائب ہونے
سے اوسکا کیا حال ہوا پس یہیں سے غور کرنا چاہئے کہ جسکا صرف ایک ہی لڑکا
ہو اور وہ غایب ہو جائے تو اوسکا کیا حال ہوگا۔ جب حضرت یعقوب کو ہوش
آیا تو اولاد کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا اے بیٹو مجھے تم سے یہ گمان نہ تہا تمہارے
نفس نے تمہارے لئے بری بات بنائی حضرت یعقوب نے اونکے گناہ کی نسبت

اور نیکے نفس کیطرف اس سبب سے کی کہ سب عیب اور بیماریاں نفس ہی میں ہیں اور
یہ مشہور و معروف ہے کہ نفس ہی خدا سے شرمندہ ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا ہے بدگمانی حرام ہے۔ بعض عالموں نے کہا ہے نفس خدا کی درگاہ
سے شرمندہ ہے۔ اور احیاب کی اوس پر لعنت ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے نفس برائی
کا حکم کرتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں جو شخص اپنے نفس اور اپنی
خواہش پر غالب نہیں ہے۔ اوسکا آخرت میں کچھ حصہ نہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جو
خدا سے بڑھ گیا اور جس نے دنیا اختیار کی یعنے جسنے اپنے نفس کے ارادے
اور اپنے نفس کی خواہش کو اختیار کیا اوسکا ٹھکانا جہنم ہے روایت ہے کہ
حسن بن یزید نے مرنے سے دو برس کے بعد اپنے باپ کو خواب میں دیکھا کہ
رال کے کپڑے پہنے ہوئے ہیں دریافت کیا کیا سبب ہے کہ میں آپ کو دوزخیوں
کی شکل میں دیکھتا ہوں باپ نے جواب دیا کہ میرا نفس اور میری خواہش مجھے دوزخ کی طرف
کھینچ لائی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اپنے تئیں اس سے بچا کہ تیرا
نفس تجھ سے غالب ہو جائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے تیرا
سب سے بڑا دشمن تیرا نفس ہے جو تیرے دونوں پہلوؤں کے درمیان ہے۔
سہل بن عبد اللہ تستری کہتے ہیں نفس خواہشوں سے بھرا ہوا ہے اور دنیا آفتوں
سے بھری ہوئی ہے اگر تو اسکی کچھ تدبیر نہیں کرے گا۔ تو دوزخ کے طبقات میں تو
کر پڑے گا ترجمہ اشعار میں چار چیزوں میں مبتلا ہوں اور یہ چاروں چیزیں میری
بدبختی اور امتحان کے لیے مقرر کی گئیں ہیں وہ چاروں چیزیں یہ ہیں ابلیس اور دنیا اور
نفس اور خواہش۔ کیونکر رہائی ممکن ہے جبکہ سب کے سب یہ میرے دشمن ہیں

ابلیس ہلاکی کی راہ میں مجھے لئے جاتا ہے۔ اور نفس مجھے ہر معصیت کا حکم کرتا ہے
اور دل کے خیالات مجھے خواہش کیطرف بلاتے ہیں۔ اور دنیا کی آرایش اور زیبائش
کہتی ہے کیا تو میرا لباس فاخرہ اور میرا حسن نہیں دیکھتا۔ اے خدا کہ تو ہر حالت میں
کارساز ہے ان سب کے لشکروں نے میرے شہر کی فصیل کا احاطہ اور محاصرہ کرلیا ہے سختی کیوقت ان
دشمنوں سے بچا۔ حکایت ہارون رشید نے قسم کھائی کہ اگر میں اہل جنت میں سے
نہوں تو میری بی بی پر طلاق ہے۔ سب مفتیوں کو جمع کیا کسی نے اوسکو فتوے
نہیں دیا اتفاقاً ابن سماک ہارون رشید کے پاس آئے اور کہا اے امیرالمومنین
میں آپ کو غمگین اور فکرمند دیکھتا ہوں اس کا کیا سبب ہے ہارون رشید نے اپنا
سارا حال بیان کیا ابن سماک نے ہارون رشید سے کہا میں آپ سے ایک بات
پوچھتا ہوں۔ اگر آپنے سچ بتایا تو میں آپ کو بی بی کی اجازت دیدونگا ہارون رشید نے
کہا جو چاہئے پوچھئے۔ ابن سماک نے دریافت کیا کبھی ایسا اتفاق ہوا ہے کہ قدرت
کی حالت میں کسی قسم کی مخالفت یا کسی قسم کی لغزش یا کسی قسم کے گناہ کا آپ نے قصد
اور ارادہ کیا ہو اور پھر خدا سے ڈر کے اوسے چھوڑ دیا ہو اور اوس سے نفرت کی ہو
ہارون رشید نے کہا ہاں ایسا اتفاق ہوا ہے میں ایک عورت پر فدا اور عاشق ہوگیا
تھا اور میں اس عورت کے پاس آیا اور وہ شب شب جمعہ تھی اور جب وہ عورت
میرے پاس آئی اور میرا بھی قصد اور ارادہ ہوگیا۔ تو اسوقت مجھے جمعہ کی رات کی فضیلت
یاد آئی میں نے خدا کے خوف سے اُسے چھوڑ دیا اور میں نے اپنے نفس کی مخالفت
کی ابن سماک نے کہا اے امیرالمومنین تو اہل جنت میں سے ہے طلاق واقع نہیں ہوئی
سارے فقیہ غل مچانے لگے اور کہنے لگے یہ فتوے آپ نے کہاں سے دیا

ابن سماک نے کہا اللہ تعالیٰ کے قول واما من خاف مقام ربہ ونہی النفس عن الہوٰی فان الجنۃ ھی الماویٰ سے یعنی جو شخص خدا کے سامنے کھڑے ہونے سے ڈرا اور اوسنے اپنے نفس کو خواہش سے روکا اوسکا ٹھکانا جنت ہے سب عالموں نے یہ سنکر سر جھکا لیا اور ہارون رشید بہت خوش ہوا اور ابن سماک کو بہت انعام دیا۔ اسی سبب سے حضرت یعقوب نے ارشاد فرمایا صبر کے سوا میرے لیے اور کوئی تدبیر نہیں ہے ❊

## فصل صبر کے بیان میں

ترجمہ شعر ہر ایک مقام میں صبر بہتر ہے مگر تیرے باب میں صبر کرنا برا ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ صبر کرنے والوں کے درجے سب سے زیادہ بلند ہیں جس نے صبر کیا موت کی سختیوں کے خوف سے نجات پائی۔ جس نے صبر کیا کامیاب ہوا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے پہلے ہی صدمے کے وقت صبر کرنے کا اعتبار ہے۔ صبر کا بدلا جنت کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔ ہر عمل کے ثواب کی گنتی ہے اور صبر کا ثواب بے گنتی اور بے حد ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے صبر کرنیوالوں کو اجر بے گنتی دیا جائے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا اے خدا کیا گناہگاروں کو بھی صبر نفع دیتا ہے۔ اللہ تعالےٰ نے فرمایا مگر اون لوگوں کو جنھوں نے صبر کیا اور نیک عمل کئے رسول اللہ نے کہا اے خدا قیامت کے دن صبر کرنے والوں کی کیا جزا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا جنت اور حریر رسول اللہ نے کہا اے خدا صبر کرنے والوں کا جنت میں لباس کیا ہوگا فرمایا جنت میں اونکا

لباس حریر کا ہوگا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا اسے خدا جنت میں وہ
کس طرح بیٹھینگے فرمایا تختوں پر تکیہ لگائے ہوئے رسول اللہ نے کہا اے
خدا جنہوں نے گرمی اور سردی پر صبر کیا اور کسی سے شکایت نہیں کی اونکا جنت
میں کیا حال ہوگا۔ فرمایا اونہیں جنت میں گرمی اور سردی کی کبھی تکلیف نہیں ہوگی
رسول اللہ نے کہا جنہوں نے دنیا کی لذت پر صبر کیا اونکی کیا جزا ہے فرمایا
جنت کے درختوں کا سایہ اونکے قریب ہے اور انکے پھلوں کا چننا آسان ہے
رسول اللہ نے کہا اے خدا صبر کرنے والوں کی خدمت کون کریگا فرمایا اونکی خدمت
ایسے لڑکے کرینگے جو ہمیشہ لڑکے ہی رہینگے۔ رسول اللہ نے کہا اے خدا اونکی
صفت کیا ہے اللہ تعالی نے فرمایا جب تو اونکو دیکھے گا۔ تو یہ گمان کرے گا
کہ موتی بکھرے ہوئے ہیں رسول اللہ نے کہا اے خدا اہل جنت کی نعمتوں کی کیا
صفت ہے اللہ تعالی نے فرمایا اونکی صفت نہیں بیان کیجاتی جب تو
وہاں دیکھے گا تو نعمت اور بڑا ملک دیکھے گا۔ رسول اللہ نے کہا اے خدا بڑے
ملک سے کیا غرض ہے اللہ تعالی نے فرمایا ہر ایک جنتی کو سفید زمرد کا ایک

نقل ہے کہ اثنائے جزع اور فزع میں جبرئیل علیہ السلام نازل ہو کے خطاب فرمایا یا نبی اللہ مقدسان ملا اعلی یعنی فرشتوں اور تسبیح پڑھنے والوں کو گریہ و زاری ...... اور توجہ میں ڈالتا ہے حق تعالی فرماتا ہے کب تک شیون اور دلائیگا اور معصوموں کو اپنی آتش فراق میں جلائیگا یعقوب علیہ السلام نے کہا اے بھائی کیا کروں جبرئیل علیہ السلام نے کہا کام صبر سے نکلتا ہے اور جاری پاس بگڑتا ہے پھر یعقوب علیہ السلام نے خدا تعالے سے پناہ مانگی اور صبر اور بردباری اختیار کی اور حق تعالی سے مدد چاہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے۔ صبر تین قسم پر ہے صبر مصیبت پر صبر گناہوں پر صبر اطاعت پر جو مصیبت پر ہو کہ شکایت اور جزع فزع نکرے اس صبر پر حق تعالی بندہ کو تین سو درجے عطا کرتا ہے جو کہ اطاعت پر صبر کرے۔ حق تعالی اسے چھ سو درجے عطا کرتا ہے اور معصیت پر صبر کرے حق تعالی اسے نو سو درجے عطا کرتا ہے ❊

